الناس کلھم عیال اللہ فاحبھم الی اللہ انفعھم لعیالہ (حدیث نبوی صلعم)

## حالات

# حکیم سقراط و مہاتما گاندھی


مصنفہ

مولانا حکیم حاجی ڈاکٹر محمد نور الحق لاری ایم ایل ایس ایچ۔ سابق پروفیسر طبیہ وہاجیہ کالج لکھنؤ و آنریری لکچرر یونانی میڈیکل کالج الہ آباد، ممبر ڈسٹرکٹ ایڈوائزری کمیٹی ضلع ہسپتال و شفاخانہ و اوشدھالیہ، ممبر ڈسٹرکٹ رجسٹریشن کمیٹی آف حکماء اور وید ضلع دیوریا، ممبر صوبائی طبی کانفرنس، صدر انجمن طبیہ ضلع دیوریا، نائب صدر نگر سماج کمیٹی ضلع دیوریا، صدر مجلس شوریٰ حکیم احمد حسین میموریل اسپتال الہ آباد، رجسٹرڈ میڈیکل پریکٹیشنر کلاس A۔

انڈین میڈیسن بورڈ یوپی گورنمنٹ (ہند)


مطبوعہ آسی پریس گورکھپور

# GLIMPSES OF SOCRATES AND MAHATMA GANDHI

by

Maulana Hakim Haji Doctor Mohd. Nurul Haq Lari, L.M S.H., ex-professor and examiner Tibbia Wahajiya College, Lucknow, & Hony. Lecturer Unani Medical College, Allahabad, Member of Provincial Tibbia Conference, U.P., Member of District Registration Committee of Vaidyas and Hakims, District Deoria; Member of Advisory Committee, district Deoria (Rural dispensaries) district Deoria; President, Anjuman Tibbia, district Deoria; Vice-President, Nagar-Samaj Committee district Deoria; Registered Medical practitioner class 'A' Indian Medicine Board U. P. Government. Lucknow.

And, President Advisory Bord. Hakim Ahmad Husain, Memorial Hospital, Allahabad.

U. P.

INDIA

M.A.LIBRARY, A M.U.

U64155

4/1/60 CHECKED-2002



read with interest by those particularly, who believe in pragmatic philosophy of life. The occasional references by Hakim Sahib to the teachings and preachings of Gandhi Ji lend that realistic touch to the story that at least the Indian readers can feel no difficulty in believing which peoples of other climes, not used to the life of a non-violent Satyagrahi, may do.

Moulavi Sahib has been thinking, I feel, in those channels from his early age He has been a constant contributor of useful articles to the various papers and magazines like Karnama Allahabad, Amin-i-Sahet, Lucknow and Al Hakim Lahore for the last more than twenty years. His long association with the medical profession, has probably brought in him a change to treddin to subtile spheres, and this booklet is only a vivid expression of his inner feelings

Hakim Sahib has been the late professor and examiner at Wahajia Tibbia College, Lucknow and he has been the honorary lecturer at the Unani Medical College, Allahabad. He is also the president Anjuman Tibbia, District Deoria and a member of District Advisory Committee to the Rural Dispensaries, Deoria. His prominence in public life and connections with so many institutions are, to my mind, only the result of his silent reverberations in the realm of true idealism preached by Mahatma Gandhi.

My prayer is that his precious lines may have due effect upon those through whose hands his little book happens to pass

Deoria  (K. L. Goel) M. Ed., P E. S.,
29-11-49  District Inspector of Schools,

gnising and prescribing for mental ailments also, from which a large section of mankind is suffering, consequent upon the preaching of hatred and violence by political self seekers under the guise of saviours and in his maiden venture he stresses the infallible remedy to heal all wounds, and makes a commendable effort to compress within the limits of a few pages, the most healthy robust and invigorating philosophy of life which the Apostle of Peace', the immortal Mahatma Gandhi, was at pains to excavate from underneath the holy debris of the past. We owe it to truth to aver that it is publications like this that can disseminate widely, particularly amongst the followers of the Prophet of Arabia, the eternal and basic truths, enshrined in the holy scriptures of all ages and religions, the technique of the practical application of which in the battle of life was evolved and enunciated by none other than the 'Sage of Sabarmati'.

Parallel study of Socrates and Gandhi with occasional and pertinent references to religious teachings and even scriptural texts, at the hands of the learned author makes at once a very fascinating and an elevating reading. Books like this unconciously impart a new purpose and meaning to life, and tend to provide a healing

## FOREWORD

The author, Maulana Hakim Haji Nurul Haq Lari, wants me, or, to be more exact, commands me, to put a few lines by way of the customary 'Foreword' to his illuminating politicoethical treatise, which is shortly going under the microscopic examination and critical gaze of a larger number of discerning readers, interested in the philosophy of truth and love.

I lay no claim to scholarship or the brilliance of literary flashes. And though deeply conscious of my limitless limitations and bashfully eschewing publicity and lime-light, I cannot, a humble votary at the shrine of Truth and Nonviolence as I have been in my own ways for well-nigh two decades and a half, lightly dismiss the loving insistence of the author to append a Foreword. I, accordingly, seize the privilege avidly, and here are my reactions, in brief, after a close study of the brochure.

By profession the author has been a renowned and a successful healer of the physically sick for over twenty five years. Many a notable contribution of abiding interest stands to his credit in some of the medical (Unani) journals. Now he chooses to'rush'upon perilous path of authorship of ethical tracts with a view to diag-

# ترجمہ دیباچہ

عالی جناب بابو جگن ناتھ پرشاد صاحب وریا پلیڈر جنرل سکریٹری بار ایسوسی ایشن ضلع دیوریا اپنی ادبی قابلیت میں مسلم ہونے کے باوجود بیحد خاموش اور محتاط زندگی کے عادی ہیں اور بقول شہرۂ آفاق مغربی شاعر "جان ملٹن"

FAME IS THE SPURE THAT THE CLEAR SPIRIT,
DO THE RAISE THAT LAST INFIRMITY OF NOBLE MIND.

(ترجمہ: شریف اور نیک انسان میں بھی اگر ہوس شہرت اور جاہ پسندی آجائے تو بالآخر ذہانت اور زندگی کا وہ بھی شکار ہو جاتا ہے) اس لئے موصوف شہرت اور نمود و نمائش سے قطعی احتراز کرتے ہیں۔ (مصنف)

اس کتاب کے مصنف مولانا حکیم حاجی نور الحق صاحب لاری نے مجبوراً طور پر مجھے آمادہ کر دیا کہ میں ان کے اس سیاسی اور اخلاقی بصیرت افروز تصنیف پر ایک مختصر تمہید لکھوں جو عنقریب شائع ہو کر حقانیت تجربات کے عمیق النظر فلاسفروں اور نقادوں کی نظر [illegible] کرے گی حالانکہ ادبی خوبیوں سے میں خود بے بہرہ ہوں اور نمود و نمائش کی زندگی سے قطعی محترز رہتا ہوں مگر چونکہ صداقت اور عدم تشدد کا پچیس سال سے میں خود شیدائی ہوں اس لئے اتنا ہر اسکے بغور مطالعہ کے بعد جو تاثرات پیدا ہوئے اسکے مطابق میں یہ تمہید لکھ رہا ہوں۔

لائق مصنف نے پچیس سال سے [illegible] جسمانی امراض کا حذاقت سے [illegible] کرنے کے باوجود طبعی صحیفہ نگاری میں اپنے گراں قدر مضامین کے ذریعہ ملک [illegible] رسائل میں تو بڑا ہی اہم خدمت انجام دیا ہے۔ چونکہ اس پر آشوب زمانہ میں خود غرض اور [illegible] ناعاقبت اندیش سیاسی لیڈروں کے نفرت انگیز تقریروں کی وجہ سے اکثر لوگ دماغی اور اخلاقی تصنیف کی طرف توجہ کیا ہے جو دراصل اخلاقی گراوٹ کی اصلاح کے لئے تیر بہدف علاج ہے۔ اور اس مختصر کتاب میں زمانہ گذشتہ کے بہت سے مقدس تعلیمات کے بیش بہا ذخائر موجود ہیں جن کو [illegible] فانی مہاتما گاندھی نے اکٹھا کیا تھا اور یہ تصنیف بالعموم سب کے لئے اور اپنی زبان کے لحاظ سے بغیر عربی تعلیم کے شعبین کے لئے خاصکر مفید ہوگی۔ اور زمانہ ماضی کے جملہ مذاہب کے مقدس صحائف کی بنیادی

# حکیم سقراط

حکیم سقراط شہر ایتھنز دار السلطنت یونان میں ۴۶۹ سال قبل حضرت عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوا۔ اسکے والد کا نام سفرانسقوس SPHRANISOUS اور والدہ کا نام PHANARATE فینارسیٹ تھا۔ اسکے والد فن سنگ تراشی، صورتگری اور بت تراشی میں فرد الدہر تھے۔ عہد حاضر یعنی محکمۂ آثار قدیمہ ARCHEULOGICAL DEPARTMNT کے اکثر ماہرین کی یہی رائے ہے کہ یونانی سنگتراشی، صورتگری اور نقاشی تا ہنوز چار دانگ عالم میں پھیلی ہوئی ہیں۔ ابھی گزشتہ ۱۸ جون ۱۹۴۹ء کو دہلی کالج میں یوم غالب منانے کے موقع پر ہز ایکسلنسی سردار نجیب اللہ خان سفیر افغانستان نے اپنے خطبۂ صدارت میں فرمایا تھا کہ "اپنے آرٹ کو ترقی دینے میں ہندوستان نے یونانی بودھ آرٹ سے استفادہ کیا ہے جو افغانستان میں عروج پر تھا۔" تو اریخ دانوں کے تحقیق مطالعہ کے بعد تو میرا دل یہ کہتا ہے کہ روئے زمین کی موجودہ پھیلی ہوئی بہت سی محیر العقول بودھ کی تصاویر اور مورتیں سقراط ہی کے خاندان کے عجیب و غریب فنکاری کی یادگاریں ہیں۔ افلاطون اور زینوفن XENOPHAN نے عبرانی زبان میں اسکے متعلق کافی تاریخی چیزیں منضبط کی ہیں۔ یہ اپنے چالیس سالہ عمر تک گمنامی کے عالم میں تھا۔ مگر اسکے بعد کی زندگی ایسی عظیم الشان اور جلیل القدر حیثیت میں آئی کہ متعدد علوم عالم کے علاوہ علم حکمت و فلسفہ میں جان ڈالدی اور اسکی ذہانت نے خطۂ یونان کو حکمت، فلسفہ اور علم الٰہیات کا امام بنا دیا۔ اس نے اکثر علوم میں حکیم فیثاغورث سے استفادہ کیا اور اپنی انفرادی عظمت و فضیلت میں اس نے وہ مقام بلند حاصل کیا کہ دنیا کے متعدد فلاسفی یا ازم میں "سقراط ازم" SACRATISM کے نام سے مستقل اور لازوال ایک غیر جبری حکیمانہ یعنی NON-VIOLENCE یا عدم تشدد کے مسلک یا ازم کا اضافہ کر دیا۔

جس کی مصلحانہ تعلیم کے خلاصہ کا حوالہ مہاتما گاندھی نے بھی اپنے پمفلٹ کے دیباچہ سقراطی یعنی "مرن برت" میں ستیہ گرہیوں کو مخاطب کرتے ہوئے یوں دیا ہے:-

THAT SATYAGARHIS SHOULD BE PREPARED TO LOOSE THEIR PROPERTY THEIR BELONGINGS EVEN THEIR LIVES, POLITICAL ACHIEVEMENTS WAS A MINOR PART OF THEIR WORK AS THE MAIN WORK WAS SELF PURIFICATION AND PURIFICATION OF THE SOUL; HARIJAN 7TH. MARCH 1939.

یعنی مہاتما گاندھی نے اپنے اخبار "ہریجن" مجریہ ۷ مارچ سنہ ۱۹۳۹ء احمد آباد، گجرات میں بہ سلسلہ سیاق کلام مشاہیر عالم مصلحین مثل مہاتما بدھ، پرہلاد، سنت گیانیشور، حکیم سقراط، حضرت مسیح، حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور جناب حسین رض کے مخلصانہ ایثار و اصول اور غیر فانی سچی قربانی کا حوالہ دیتے ہوئے یہ الفاظ خود یوں کہہ رہے ہیں کہ "وہ مخلص خدا اور قوم و مصلح ملک جو کسی قوم یا ملک کی اصلاح کے لئے اٹھ کھڑے ہوں تو ان کا فرض ہے کہ انتہائی اہم اور سچی قربانی سے آمادہ ہو جائیں اور بوقت ضرورت اپنے مال، جائداد حتیٰ کہ جان تک کی بھی اگر ضرورت پڑ جائے تو راہ حق میں دینے سے ہرگز دریغ نہ کریں اور بقول بزرگان و مصلحین موصوف الصدر وہ اچھی طرح یقین کر لیں کہ یہ ایثار و قربانیاں محض مادی اور دنیاوی ہی مقاصد کے لئے نہیں ہیں بلکہ ایسی مخلصانہ قربانیوں اور سعیوں کا اصل مقصد اصلاح اخلاق نفس اور روح کا عرفان و ایقان ہے جو خالق کائنات کی رضا و قربت کا واحد حل اور موجب نجات ہے اور بس"۔

چنانچہ انہیں بزرگوں کی سچی شہادتوں اور قربانیوں کا مہاتما گاندھی نے بھی اپنی تحریروں اور تقریروں میں اکثر تذکرہ و اعادہ کیا، اور مختلف مواقع پر کتابوں میں شریمد بھگوت گیتا اور رامائن اور قرآن پاک اور بائبل اور انگلش مصنفین میں جان رسکن و حکیمانہ مصلحین میں سقراط کے نام کا اکثر حوالہ دیا ——

اور بالآخر ۳۰ جنوری سنہ ۱۹۴۸ء کو برلا ہاؤس دہلی میں شہید ہو کر عملاً انہیں کی سنتوں کا احیاء کرتے ہوئے دنیا کے سقراط ثانی کا لقب پایا اور تاریخ عالم میں اپنے لازوال نام اور گاندھی ازم کا نیا باب کھول دیا۔

حکیم سقراط علوم وفنون کا سرچشمہ اور عمیق النظری کا فطری مجسمہ تھا اور بالکل ہی سادی زندگی
کا عادی تھا۔ کپڑا بہت ہی مختصر اور موٹا پہنتا تھا اور جسمانی معالج کے علاوہ وہ اعلیٰ ترین اور اخلاقی
معلم تھا۔ وہ اکثر کہا کرتا تھا کہ جسم اور روح میں عمیق ترین تعلق ہے جس طرح اجسام دنیا کے
مہلکات سے مسموم ہو جاتے ہیں، اسی طرح ارواح و اخلاق بھی بُری صحبتوں اور مخرب اخلاق
سوسائٹیوں سے مسموم ہو جاتے ہیں اور بتدریج یہ روحانی و اخلاقی سمیت طبیعت ثانوی بن کر
جسم انسانی کے اس مدبر بدن کو سقیم اور مریض کر دیتی ہے جس کی بدولت انسان تندرست رہتا ہے
خلاصہ نتیجہ یہ کہ ایک انسان جس طرح غیر طبعی طریقہ پر سنکھیا کے کھانے سے مر سکتا ہے اسی طرح کمینہ
دھرت، چالباز، خود غرض نیچ لوگوں اور ابن الوقت دہریہ سوسائٹیوں اور ضمیر فروشوں چاپلوسوں
کے قریب ہونے سے بھی خطرناک اور ہولناک امراض و مصائب کا شکار ہو سکتا ہے۔ اس لئے
اے لوگو! خبردار خبردار! بُرے اصول اور بُرے لوگوں سے قطعی بچو! اجتناب، تہذیب اور خوبصورت کر
یعنی دھریت، چاپلوسی، ابن الوقتی اور نااہل جاہ پسندی و شہرت طلبی سے دانشمندانہ طور پر
ہمیشہ باخبر رہو ورنہ یہ بے پناہ ہلاکت کی طرف لے جائینگے اور اسی دنیا کو دکھا ہوا دوزخ بنا دینگے

میرے محترم دوستو اور طبیبو! عہد موجودہ کے اس سہمے زدہ اور پر آشوب دور میں آنکھیں
کھولو اور قلب و ایمان کی نگاہوں سے غور کرو کہ حکیم سقراط کے ان نفسیاتی تبلیغی زریں اور
حکیمانہ اصول کی تصدیق و تبلیغ آج بھی قرآن حکیم اپنی زبان میں یوں کرتا ہے:- وَأَنْفِقُوا فِي
سَبِيلِ اللَّهِ وَلَا تُلْقُوا بِأَيْدِيكُمْ إِلَى التَّهْلُكَةِ وَأَحْسِنُوا إِنَّ اللَّهَ يُحِبُّ الْمُحْسِنِينَ ۝
(پارہ ۲، رکوع ۸) ترجمہ:- اللہ کے راستے یعنی اچھے اصول اور برحق مواقع و اصلاحی طاقت میں
خرچ کرو۔ دراڈا، اچھائی میں ہر طرح سے آگے جاؤ اور نہ ڈالو اپنے آپ کو اپنے ہاتھوں ہلاکت
میں (مراد ہے بری صحبتوں، بُری سوسائٹیوں و بُرے مشاغل [illegible] کر دی اور لوفرانہ زندگی
سے قطعی احتراز کرو اور نیکی کرو، یعنی بد باطن، بگاڑ، فتنہ پرور اور مکاروں سے بچتے رہو۔
بیشک اللہ جل شانہ نیکی ہی کرنے والوں سے محبت کرتے ہیں"

تعزیز ہوا! حکیم سقراط کے نفسیاتی نسخے کی تصدیق تو قرآن پاک نے ہزاروں مقامات پر کیا
ہے۔ آگے بڑھو، دیکھو! ابھی کل کے ہمارے مسلم لیڈر یا ہندوستان کے سقراط ثانی مہاتما
گاندھی نے بھی حکیم سقراط کے بنیادی نفسیاتی نسخہ (برے اصول اور بروں کی صحبتوں سے
بچنا اور نیک اصول و متدین گروہ سے لگ جانے) کو اپنی تحریر یاں میں یوں فرماتے ہیں :-

ILL DIGESTED PRINCPLES ARE, IF ANY THING, WORSE THAN ILL-DIGESTED FOOD, FOR THE LATTER HARMS THE BODY AND THERE IS A CURE FOR IT, WHEREAS THE FORMER RUINS THE SOUL AND THERE IS NO CURE FOR IT; HARIJAN. 5-5.37.

ترجمہ - جسمانی اور روحانی علاج کے لئے جب تم غور کرو گے تو دو مضرات نظر آئیں گے۔ ایک تو غیر متحقق
غلط اور برے اصول، اور دوسری غیر منہضم ثقیل غذا۔ چنانچہ دوسرا ٹکڑا یعنی غیر منہضم غذا تو
صرف جسم ہی کو نقصان پہنچا سکتی ہے اور جسمانی نقصان امراض کا علاج کر کے ازالہ کیا جا سکتا
ہے۔ مگر پہلا ٹکڑا یعنی غیر متحقق اور برے اصول (جو مشتمل ہوتے ہیں فتنہ و فساد، مذموم رسوم
و قیود، تعصب، تنگ نظری، جذبات، اشتعالات اور فرقہ وارانہ طریقے پر) تو یہ اصل جوہر روح
ہی کو خراب اور برباد کر کے نہایت ہی ہولناک ہلاکت کی طرف پہنچا دیتے ہیں جس کا کوئی علاج نہیں ہے۔

میرے محترم قارئین! حکیم سقراط کی اس معرکۃ الآراء اور بنیادی تعلیم (یعنی برے اصول اور
بری صحبتوں سے احتراز کرنا) اور قرآن حکیم و سقراطِ ہند مہاتما گاندھی کی تعلیم سے بیان مطابقت
کر دینا میں نے اس لئے ضروری اور مناسب سمجھا کہ آپ حضرات ڈھائی ہزار سالہ لازوال
سقراطی تعلیم کو آج بھی جیوں کا تیوں زندہ اور ضروری سمجھ لیں اور اسی کی روشنی میں اس وقت کی
تڑپتی ہوئی انسانیت اور ہلاکت خیز جہنمی اور شیطانی تاریکیوں سے بچ نکلیں۔

سقراط اپنے شاگردوں کو ہمیشہ دماغی، روحانی اور جسمانی اصلاح کی تعلیم دیا کرتا تھا اور
اپنے عہد میں روحانی تعلیم کا آگاہ کار مانا جاتا تھا اور بنی نوع انسان کی رہنمائی آسمان کی
طرف کیا کرتا تھا اور بدمست اور سرکش انسانوں کو موت کی یاد دلا کر مصداق [illegible]

بالموت ۔ اعتقا ہمیشہ نصیحت کیا کرتا تھا اور اکثر ظلم و تعدی کرنے والے خدا ترس ہو گئے
اور اپنے ہمعصروں کو ہمیشہ موت و حیات کے مسئلہ پر غور کرنے کے لئے ترغیب دیا کرتا تھا اور
اپنے شاگردوں کو زبانی درس دیا کرتا تھا اور انکو حافظہ سے کام لینے کیلئے تاکید کیا کرتا تھا
یہ طریقہ سقراط نے اپنے استاد طیما طاؤس سے سیکھا تھا۔ بہ زمانۂ طفلی سقراط نے ایک مرتبہ
اپنے استاد طیما طاؤس سے کہا کہ آپ کیوں نہیں اجازت دیتے کہ جو کچھ آپ درس دیتے ہیں
اسکو لکھ کر میں مدون کر لوں؟ استاد نے جواب دیا کہ تم کو مردار جانوروں کی کھال پر اس قدر
اعتماد و اعتبار ہے کہ زندہ دلوں سے اجتناب کرتے ہو۔ (اگلے زمانہ میں قبل ایجاد کاغذ
لوگ مردہ جانوروں کی کھالوں پر لکھا کرتے تھے) سقراط کا یہ دعویٰ تھا کہ جو مسئلہ ایک مرتبہ
آئینۂ دماغ سے گزر جائے وہ بالدوام لوح دماغ و سطح حافظہ پر منقش رہتا ہے۔ اس لئے اس مقدس
اور شریف علم کو بجائے مردہ کھالوں کے مقدس دماغ اور قلب پر منقش کرو اور ہمیشہ دماغ
اور حافظہ کو مستحضر رکھو۔ سقراط کے نزدیک تصفیۂ دماغ و قلب صرف انسان کی ذاتی چیز تھی۔
سقراط بجائے توکل اور مستغنی تھا۔ اسکے توکل کی ایک معمولی جھلک حضرت غنی کے
شعر میں ہے:-

توکل پیشہ را روزی بیاید خویش می باشد — کہ انگشت شہادت دک چو نبرد شیر پستان را

سقراط زیادہ تر تنہائی کو پسند کرتا تھا۔ اکثر نشیبی زمین مثل کنوئیں وغیرہ کے پرسکوت مقام
میں قیام کرتا تھا۔ اسی لئے اکثر اس کے حیاتی تاریخ میں سقراط آکتب کا لفظ آیا ہے یعنی
وہ کنوؤں اور غاروں اور سنسان ویران و پر خلوت و پرسکون مقامات میں زیادہ وقت گزارتا
تھا اور وہیں معرفت کردگار کے مطالعہ میں محو رہا کرتا تھا۔ سقراط سے ایک مرتبہ شاہ یونان
نے کہا کہ کچھ آپ کو چاہیئے؟ تو سقراط نے کہا مجھے جن چیزوں کی ضرورت ہے وہ ہر جگہ بہت
موجود ہیں۔ آپ ذرا میری دھوپ کو چھوڑ دیجئے۔ بادشاہ نے حکیم سقراط کے اس استغنا کو دیکھ کر
سخت حیرت کا اظہار کیا اور حسب دستور شاہانہ خلعت فاخرہ اور زر نقد خزانہ سے منگوا کر پیش کیا

سقراط نے دیبا و حریر کے لباس فاخرہ اور زر و جواہر کو دیکھ کر بڑی حقارت اور استغناء سے واپس کر دیا، اور کہلا بھیجا کہ یہ چیزیں سقراط کے لئے باعث مضرت و زحمت ہیں۔

سقراط کے دو ہزار تبحر اور جلیل القدر شاگردوں میں سے افلاطون، افریطون، سماد اریجانس، سفطالیس وغیرہ خاص شہرہ آفاق علم و ذہانت کے دیوگزرے ہیں جن کے علمی روشنی سے قطار عالم منور ہیں۔ افلاطون کی بے شما تصنیفات ان تعلیمات سے مالا مال ہیں جن کو اس نے سقراط سے حاصل کیا۔ اسی طرح اس کے تمام شاگردوں کے اقوال و تصنیفات و تالیفات اسی کے تبحر کی ایک ادنیٰ روشنی ہیں۔ اسکے شاگردوں کا تبحر اس درجہ کمال کو اس کی زندگی ہی میں پہنچ گیا تھا کہ اسکے شاگرد اپنے عصر کے بڑے بڑے لوگوں کو بحث و مباحثہ و مناظرہ میں لاجواب کر دیتے تھے۔

**سقراط کا مذہب یا روحانی مسلک:** ۔ ایک نہایت ہی دیندار اور دیانتدار موحد حکیم تھا۔ اپنی عمر کا اکثر حصہ عرفانِ الٰہی و حکمت خداوندی کی نشر و اشاعت میں صرف کیا کرتا تھا۔ بت پرستی اور اوہام پرستی کا سخت مخالف تھا۔ حقائق قدرت کی اشاعت و تبلیغ کا امام وقت تھا۔

یونانیوں کے قدیم مذہبی رموز و عقائد پر مشتمل تصانیف جن کو انگریزی میں GIRICIAN MYTHOLOGY. کہتے ہیں، یہ اپنی اصلی زبان HEBREU یعنی عبرانی میں ہیں اور انکے تراجم مغربی ممالک و جامع ازہر مصر کے قدیمی مشہور کتب خانوں میں ہیں۔ اور انکے متعدد و مختلف تراجم ہندوستان کے مرکزی مشہور کتب خانوں مثلاً کلکتہ، مدراس بانکی پور پٹنہ وغیرہ کی لائبریریوں میں بھی پائے جاتے ہیں۔

ضمنی اور لوعی لغات اور انسائیکلوپیڈیا CLASSICAL . DICTIONARIES کے اندر کتنی محققین بہت کافی مواد اور ذخیرے حکیم سقراط کے متعلق پاتے ہیں اور انہیں ذرائع کی خوشہ چینی سے کمترین نے بھی مستند معلومات و مضامین کو اکٹھا کیا ہے

اور بنائے سفر حجاز ۱۳۹۵ھ میں عرب کے مشہور عالم اور سابق وزیر المالیات حکومت سعودیہ
شیخ محمد نصیف کے جزیرۂ عرب کی مشہور لائبریری مسمی مکتبہ نصیفیہ موقوعہ جدہ میں منجملہ
اور دیگر کتب علمیہ کے ایک تین سو بارہ صفحے کی "آثار الیونان" نامی کتاب کو میں نے دیکھا،
اور حسب معمول اس میں سے کچھ نوٹ اپنے روزنامچہ میں لکھا، اور اس موقع پر ہمارے محترم رفیق سفر
مولانا افضل الحسن صاحب مولائی بھی ساتھ تھے، چونکہ بزمانہ واپسی حج ہم لوگوں کا جہاز رحمانی ابھی بندرگاہ
جدہ پر نہیں آیا تھا اس لئے کئی روز جدہ میں ٹھہرنا پڑا اور اس غنیمت فرصت میں جدہ کے
مشاہیر علماء اور علمی ادارے و مخصوص مقامات کو ہم لوگ دیکھتے رہے۔

چنانچہ مذکورہ کتاب "آثار الیونان" میں دنیا کے شہدائے ثلثہ حکیم سقراط، حضرت عیسیٰ
علیہ السلام اور امام حسینؓ کے حالات کے موقع پر حکیم سقراط کے متعلق یہ لکھا تھا کہ حکیم سقراط
آسمان حکمت و فلسفہ کا حقیقی طور پر درخشاں و تاباں سورج تھا اور معرفت الٰہیہ و حکمت سماویہ
کا خاص امام تھا۔ یونان کے فلسفہ زدہ دماغوں کے لئے روحانیت اور صداقت کا قندیل تھا
اور وادی بے دین کے تاریک تصورات و کثیف تفکرات کے لئے عرفانی روشنی کا منور اور لطیف منارہ تھا
چونکہ اہل یونان میں قرنوں سے بت پرستی کا رواج چلا آتا تھا اور یہی ان کا مذہب یا دین تھا، اور
صنم پرستی کا اتنا گہرا رواج ہو گیا تھا کہ مخلوق سے خالقوں کی تعداد زیادہ ہو گئی تھی، حکیم
سقراط نے بہت ہی استقلال اور بیباکی و پامردی کے ساتھ اس وقت بت پرستی کے خلاف
وعظ و نصیحت شروع کیا اور بنی نوع انسان کی توحید کی طرف ہدایت کی۔ اس کی حق گوئی
یہاں تک پہنچی ہوئی تھی کہ بمصداق قل الحق ولو علیٰ نفسک حق کے مقابلہ میں جان کو
بھی کوئی چیز نہ سمجھتا تھا، وہ لوگوں کو سمجھاتا تھا اور حق کی دعوت دیتا تھا۔ چونکہ حقانی فلسفی
ہونے کے علاوہ وہ بہت ہی زبردست طبیب بھی تھا اس لئے لوگ اس کی عزت اور اس کی
جان کی بہت قیمت سمجھتے تھے، اس کے شاگرد اکناف عالم میں پھیلے ہوئے فلسفہ، حکمت، تصوف
اور روحانیت کی منادی کرتے تھے۔ بالآخر توہم پرستی و فساد مذہبی جنون میں اہل یونان

جب کوئی استدلال عقل کا جواب نہ بنا تو حکومت کی طرف سے سقراط پر یہ الزام لگا کر گرفتار کیا گیا کہ
نوجوانوں کے خیالات و تصورات کو خراب کرتا اور معبودوں کو مٹی اور پتھر کی بیکار و مجبور مورتیں کہتا
ہے اور ہمارے مروجہ قدیمی مذہبی دیوتاؤں کی تحقیر کرتا ہے۔ حق و باطل سے تصادم کا الزام لگا کر
صدر کونسل نے اولاً ہیبت فہمائش کی بعد ازاں قتل کر ڈالنے کی دھمکی دی لیکن حکمت و حقانیت
کے سرمست سقراط نے بمصداق کُلُّ اَمْرٍ مَرْهُوْنٌ بِاَوْقَاتِهَا نہایت ہی جرأت و استقلال کے
ساتھ حسب ذیل جواب دیا۔

چونکہ حکیم سقراط کی یہ جوابی عبارت دُنیا کے اہم ترین اور عظیم چند مسائل میں پہلا
مسئلہ یعنی حیات و ممات، جسم و روح اور تناسخ یعنی آواگون کا ہے۔ اس لئے اسکی خاص طور پر
مادری زبان کے اصل متن سے خالص لفظی انگلش ترجمہ کا اپنی اصلی ابتدائی متن کو بنظر اہمیت مسئلہ
اصلی ORIGINAL شکل میں یہاں درج کر دینا ضروری معلوم ہوتا ہے جیسا کہ عالمی معیاری
تحقیق کے مطابق کتاب TRIAL AND DEATH OF SOCRATES مطبوعہ ۱۸۸۰ء ایڈیشن
انگلستان کے باب اپالوجی کے صفحہ ۲۰ میں اصلی طور پر حکیم سقراط ہی کی آواز معلوم ہوتی ہے
جس کی مجتہدانہ اصلیت و حقیقت کی مقبولیت کا اندازہ اس سے بھی کیا جا سکتا ہے کہ یہ کتاب اب تک
یورپ کی مختلف زبانوں میں بے شمار بار چھپی اور اسکے انگلش ترجمہ کا اٹھارہویں صدی سے
لیکر ابتک کئی ایڈیشن چھپ چکا اور یہ کتاب اسوقت میری لائبریری میں بھی موجود ہے جو صاحب
چاہیں میرے پاس دیور یا آکر دیکھ سکتے ہیں۔

اسکے ٹائٹل کے صفحے پر حکیم سقراط اور حکیم جالینوس کی اصلی تصویریں بھی بہت صاف اور
نمایاں ہیں۔ اور یہ کتاب علاوہ یوروپین ممالک کے کچھ عرصہ پہلے ہندوستان کے مشہور و معتمد
یونیورسٹیوں مثلاً الہ آباد، کلکتہ اور مدراس یونیورسٹیوں کے ایم اے کلاس کے فلاسفی سیکشن
کے نصاب میں داخل رہی ہے۔ انگلش متن :-

AND IF WE REFLECT IN AN OTHERWAY WE SHAL SEE THAT WE MAY
WELL HOPE THAT DEATH IS A GOOD, FOR THE STATE OF DEATH

IS ONE OF TWO THINGS; EITHER THE DEAD MAN WHOLLY CEASES TO BE, AND LOSES ALL SENSATION; OR ACCORDING TO THE COMMON BELIEF, IT IS A CHANGE AND A MIGRATION OF THE SOUL UNTO ANOTHER PLACE, AND IF DEATH IS THE ABSENCE OF ALL SENSATION AND LIKE THE SLEEP OF ONE WHOSE SLUMBERS ARE UNBROKEN BY ANY DREAMS, IT WILL BE A WONDERFUL GAIN.

(TRIAL AND DEATH OF SOCRATIS CHAPTER APPOLOGY)

مختصر انگریزی متن کے ترجمے کے ساتھ سیاق و سباق کلام کے مختصر مفہوم کو بھی بغرض ربط مفہوم ملحق کئے دیتا ہوں۔ (ترجمہ سیاق کلام) "اے جماعت! مجھ کو قتل کی دھمکی نہ دو۔ کیونکہ موت انسان کو مادی تعلقات کی زنجیروں سے آزاد کرتی اور عالم تجرد سے ملاتی ہے، بلکہ ظلمت اور کثافت کے لباس کے بدلے جامۂ لطیف و نورانی بخشتی ہے۔ اس لئے یہ ٹھیک نہیں کہ حکما، موت سے خوف زدہ ہو کر حق سے منہ پھیر لیں اور ابن الوقت جہلا کے کہنے پر جا و بیجا تعمیل کرتے رہیں، وہ موت کی حقیقی راحت کا ادراک رکھتے ہیں اس لئے انکو مرنے کا ڈر نہیں ہوتا۔"

(ترجمہ متن بالا) جب ہم موت کی جملہ حالات و کیفیات پر عمیق النظری سے غور کرتے ہیں تو نگاہ کی گہرائی اور باریکی مجھ کو مطمئن کر دیتی ہے کہ موت (جس سے انسان گھبراتا ہے) کوئی بری چیز نہیں بلکہ اچھی چیز ہے۔ اس لئے کہ مرنا دو حال سے خالی نہیں۔ یا تو مرنے والا بالکل نیست و نابود ہو جاتا ہے یا روح ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہو جاتی ہے۔ اگر موت نام ہے تعطل احساس کا یعنی وہ ایک ایسی نیند ہے کہ جس میں مبتلا ہونے والا کوئی خواب بھی نہیں دیکھتا یعنی احساس کی راحت بخش نیند میں کوئی خواب بھی مخل نہ ہو تو میں تصور کرتا ہوں کہ غریب تو غریب بادشاہ شہنشاہ کو بھی اس راحت کی آرزو ہونی چاہئے۔ اور اگر ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونے کا نام موت ہے تو میں ایک ایسے عالم میں جا رہا ہوں، جہاں کے متعلق دنیا والوں کا عقیدہ ہے [illegible] اور نااہل قاضی ہیں جو بے جا موت کا حکم لگاتے ہیں نہ جیسے لوگ ہیں جو نقصان رسانی [illegible]

ہوں گا۔ جو لوگ وہاں ہیں وہ سب کے سب نیک ہیں، اُنکی خدمت اور صحبت میں رہنا سعادت
ابدی ہے۔ نیک آدمی کے لئے نہ عالمِ حیات میں کوئی بُرائی ہے نہ مرنے کے بعد" سقراط
کہتا ہے کہ "اب وقت رخصت کا ہے، مجھے مرنا ہے اور تمہیں خود ساختہ و بے خبر سمجھو! تمہیں
جینا ہے۔ مگر یہ بات سوائے اس برحق ہستی کے جس کی طرف میں تمہیں لے جانا چاہتا ہوں
اور کسی کو معلوم نہیں کہ کون اچھے مقام میں جاتا ہے اور کون بُرے مقام میں"

سلسلۂ سیاقِ کلام کچھ آگے بڑھ کر حکیم سقراط روحانیات کے عالم میں عین الیقین کے
درجہ پر پہنچ کر یوں گویا ہوتا ہے: (متن) I AM WILLING TO DIE NANY TIMES
یعنی "اگر موت کی تعریف و تشریح یہی ہے تو خدا کرے مجھ کو IF THIS BE TRUE.
بہت سی ایسی موتیں نصیب ہوں" اور جو لوگ اس قسم کے غیر منصفانہ فیصلے و ارادے
سے موت کے گھاٹ اُتارے جاتے ہیں اُنکے لئے ایسی موتیں بے حد خوشی کی موتیں ہوتی
ہیں۔ TIHAT IT HINKITWOULD BE NO SMALL PIEASURE

دوستو! یہاں ایک جملہ لکھے بغیر طبیعت نہیں مانتی کہ حکیم سقراط جیسی کی موت کی طرح
ہمارے سقراطِ ہند مہاتما گاندھی کی بھی موت راحتِ ابدی کی موجب بنی ہے اور موت کے ہی
فلاسفی کا نام جُزو کا کُل میں جذب ہو کر راحتِ حقیقی و مسرتِ ابدی یا "کیلیان" کا حاصل کر لینا
ہے جسے سنسکرت میں "سُوَرن وِدیا" اور "نِروانیت" یعنی خوابِ عمیق میں ڈوب کر نورِ حق
سے مل جانے کو کہتے ہیں۔ خلاصہ یہ کہ حکیم سقراط نے اس قسم کی موت کو مادی حیات پر ہمیشہ
ہی اختیارات سے ترجیح دی۔

سقراط کے اس جواب پر تمام اربابِ حکومت نے جن میں سے اکثر افراد اسکی فصاحت
لسانی و ذکاوت روحانی کا لوہا مان چکے تھے اور اسکے طرزِ استدلال سے لاجواب ہو کر بوجہ تقاضائے
قلبی ازلی کینہ و حسد کی چنگاریاں دلوں میں چھپائے ہوئے تھے، بالآخر اسکے قتل کا فتویٰ
صادر کر دیا۔

**سقراط قید خانہ میں۔** چونکہ بموجب رسم یونان اُس وقت تک مجرم کو قتل نہ کرتے تھے جب تک اُن کی کشتیاں اور جہاز ساحل پر بخیریت و سلامتی واپس نہ آ جائیں اس لئے سقراط کو قید خانہ بھیجدیا۔ قید خانہ میں بھی حکیم سقراط کی تعلیم و تلقین اور اُسکے اعمال و افعال میں کوئی فرق نہ آیا۔ روزانہ سینکڑوں شاگرد اُس آفتاب علم کی شعاعوں سے کسب ضیا کرتے اور رموز و اسرار علوم حکمیہ سے مستفید ہوتے اور حسب معمول وہ اپنے عرفانی و روحانی مشغلوں میں منہمک رہتا اور چہرے بشرے سے کسی قسم کے آثار بے اطمینانی یا حزن و ملال نہ ظاہر ہونے دیتا۔ یہاں تک کہ سقراط کے ثبات قدم پر اُسکے قلبی دوست کراٹیطوس کو جب وہ قتل سے ایک روز پہلے قید خانہ میں سقراط سے ملنے گیا تھا تو اسکو سخت تعجب ہوا اور اُس نے یہ فقرہ کہا "میں نے عمر بھر تم کو ہر حال میں خوش مزاج و بشاش پایا۔ لیکن اس حاصل اور آخری مصیبت کی حالت میں سب حالتوں سے کہیں زیادہ خوش و بشاش دیکھتا ہوں۔"

**حکیم سقراط کی نظر میں ملکی قوانین کا احترام**

یونان میں بزمانہ سقراط رسمی جمہوری حکومت تھی۔ کونسل کی جانب سے سقراط کے قتل کا حکم جاری ہو چکا تھا اور صرف ساحلوں پر جہازوں کی واپسی کا انتظار کیا جاتا تھا کہ سقراط کا رفیق خاص کراٹیطوس جیل میں آیا اور سقراط سے کہا کہ معافی یا کسی اور حیلے سے جیل سے نکل چلو میں نے سبھی صورتوں کا انتظام کر لیا ہے موت سے بچنے کی صورت ہوتے ہوئے تم کیوں مفت جان دینے پر تلے ہوئے ہو؟ اور بہت اصرار و بحث کیا کہ جب جان بچانے کے وسائل ممکن ہیں تو خود اپنی جان دینا اپنے نفس اولاد و احباب پر ظلم کرنا ہے۔ اس پر اُس مجسم راستی حقیقی حکیم سقراط نے نہایت ہی مجتہدانہ شان سے یہ جواب دیا کہ میں وہ شخص ہوں جو تمام عمر عقل کے ارشاد پر چلتا رہا ہوں' مادی فریب' جذبات اور نفس شہوانی کے تقاضے پر میں نے کبھی التفات نہیں کیا۔ الا یہ اجازت جو مصلحت لہذا جب تک بطور معقول ثابت نہ ہو جائے کہ میرا قید خانہ سے نکلنا بدوں اجازت اہل انتظام بہتر ہے ہم وطن ہیں' قرین عدل و انصاف ہے میں ہرگز تمہاری بات نہ مانوں گا۔

چنانچہ ایک بہت ہی طویل اور دلچسپ مناظرہ ہوا۔ اور سقراط نے یہ ثابت کر دیا کہ ہر شخص پر اپنے ملک و شہر کے قوانین کی اطاعت کا احترام واجب ہے۔ جب کراٹیطوس لاجواب ہو گیا تو حکیم سقراط نے کہا "پس مناسب ہے کہ مجھ کو مرضی معبود پر چھوڑ دو اور قید خانہ سے بھاگ جانے کا اصرار بے جا نہ کرو۔

حکیم سقراط کا قتل | جب کشتیاں ساحل پر صحیح و سالم آلگیں اُسوقت گیارہ قاضی منصفوں نے سقراط کے قتل کا فتویٰ دیا تھا قید خانہ میں آئے اور جیلر کو حکم دیا کہ بیڑی کاٹ دی جائے۔ اُسوقت سقراط نے ہاتھ پنڈلیوں پر پھیرے اور یہ فقرہ کہا فعل السیاسۃ الالٰھیۃ حیث قرنت الاضداد بعضھا ببعض فانہ لا یکاد ان یکون لذۃ الا ویتبعھا الم ولا یکاد الم الا ویتبعھا لذۃ۔ ترجمہ "میرے رب کے قانون نے اس طرح ایک ضد کو دوسرے سے نزدیک کر دیا کہ کوئی لذت ایسی نہیں ہے جس کے بعد الم نہ ہو اور کوئی الم ایسا نہیں ہے جس کے بعد کوئی لذت نہ ہو" یہ الفاظ دیگر یہ کائنات اجتماع ضدین کا مکمل نمونہ ہے۔ یعنی خیال شیطان نے خیال خدا کو تقویت دی اور ظلمت کے وجود نے روشنی کے وجود کو اہمیت دی۔

اسی دوران پاکیزہ فلسفیانہ فقرہ کی تشریح میں اس قدر طول ہوا کہ نفس ناطقہ کی تحقیق تک کلام منتہی ہو گیا۔ اُسوقت حکیم سقراط نے ایسے باریک نکات نفس ناطقہ کی تحقیق پر بیان فرمائے کہ تمام حضار دم بخود رہ گئے۔ اسی اثنا میں اُسکی زوجہ اور اولاد آخری دیدار کے لئے حاضر ہوئے اور سب کو اُس نے الا بذکر اللّٰہ تطمئن القلوب کی تلقین کی اور بڑے لڑکے کو یہ وصیت کی کہ اپنے نفس کی اصلاح کر کہ یہی میری روح کی خوشی کا باعث ہوگا۔

بالآخر جلاد آیا اور اُس نے سقراط سے کہا کہ میں جانتا ہوں کہ اسوقت پوری روئے زمین پر آپ کا سا کوئی حکیم نہیں ہے لیکن حکم حاکم سے مجبور ہو کر آپ کے قتل کے لئے حاضر ہوا ہوں اور یہ جام زہر ہے جو آپ کے لئے بھیجا گیا ہے۔ حکیم سقراط نے جام زہر کو ہاتھ میں لیکر نہایت ہی اطمینان اور سنجیدگی کے ساتھ اپنی زبان میں ایک رباعی پڑھی جو اس عربی زبان کی رباعی

بالکل مماثل ہیں۔

إِنَّمَا الدُّنْيَا فَنَاءٌ لَيْسَ لِلدُّنْيَا ثُبُوتٌ　　إِنَّمَا الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا كَنَسْجِ الْعَنْكَبُوتِ
لَيْسَ فِيهَا عِيشَةٌ فَالْعَيْشُ عَيْشُ الْآخِرَةِ　　كُلُّ عَيْشٍ مَيِّتٌ وَكُلُّ مَيِّتٍ فِي التَّابُوتِ

ترجمہ۔ دُنیا بالکل ہی فانی ہے اسکے لئے کوئی قرار نہیں۔ دُنیا اور اُسکے جملہ علائق تارِ عنکبوت سے زیادہ نہیں ہے۔ دنیا میں حیات اور عافیت قطعی نہیں ہے۔ عاقبت کی ہی حیات اور عافیت اصل چیز ہے۔ دنیا کا عیش اور راحت مُردہ ہے اور ہر مُردہ کو فنا کے تابوت میں لازماً دفن ہو جانا ہے۔“

اور اسکے بعد نہایت ہی سکون و بے دردی کے ساتھ زہر ہلاہل کو پی لیا۔ بعض موجود الوقت شاگردوں نے یہ حال دیکھ کر نوحہ و زاری شروع کر دی اور ایسا شور و غوغا بلند ہوا کہ تمام شہر ماتم کدہ بن گیا۔ اُس وقت سُقراط نے منع کیا اور بہ زبانِ حال سے یوں گویا تھا۔

اس غم کدہ میں یارب میں کس سے دل لگاؤں　　جس شئے کو دیکھتا ہوں آمادۂ فنا ہے

حکیم سقراط نے جامِ زہر نوش کرنے کے بعد اپنی جگہ سے حرکت کی اور ٹہلنے لگا۔ لیکن کیا زندگی تھی کہ اس حال میں بھی نصائح و رموزِ الٰہیہ کے مواعظ اور حکمت کے جواہر پاروں کا دریا لہریں لے رہا تھا اور مرنے والے کے تیوروں پر بل نہ تھا۔ چلتے چلتے اُسکے پاؤں بوجھل ہو گئے تو وہ چت لیٹ گیا۔ افلاطون نے جسم پر ہاتھ پھیرنا اور دبانا شروع کیا۔ جب کسی قدر سکون ہوا تو افلاطون نے بحسرت کہا کہ اُستاد! ہماری عقل آپ کی عقل کے آگے ہیچ ہے۔ اس وقت کچھ حکم دیجئے جسے ہم بجا لائیں۔ اُستاد نے کہا کہ میں سب کچھ کہہ چکا ہوں۔ اُس پیدا کرنے والے وجود کا یقین رکھتے ہوئے ہمیشہ عمل کرنا اور آنے والی نسلوں کو حق و صداقت کا پیغام دینا۔ اور محض سادہ سچائی دُنیا کی تمام چالاکیوں سے زیادہ بہتر ہے۔ اتنا خیر التنا دِ التقوی

I-AND SIMPLE TRUTH IS HIS UTMOST SKILL. اسکے بعد سقراط نے اپنا کا ہاتھ اپنے چہرہ پر رکھا۔ آنکھیں کھول لیں اور آسمان کی جانب نظر کی اور کہا۔ اے خدا

نَفْسِیْ اِلٰی قٰاۤئِیْنِ نَفْسِ الْحُکَمَاۤءِ - الغرض اس حکیم ربانی نے اس فرشی دنیا میں اپنا فرض ادا کرکے ایک سو سات سال کی عمر میں اپنے ہم وطنوں کی ناقدری کا خمیازہ اٹھا کر عرشی اور لازوال جان کو جہان آفرین کے سپرد کردی - اور اسی کی بعینہٖ نظیر ہم اپنے ہند کے سقراط ثانی اور مسلمہ مصلح مہاتما گاندھی کی موت میں بھی پاتے ہیں - اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ٥

# سقراط کے بعض حکیمانہ اقوال

۱- حق کو جلد قبول کر لینا نفس شریف کی پہچان ہے اور باطل کی طرف جلد مائل ہونا نفس دنی یعنی کمینہ پن کی علامت ہے -

۲- آدمی کا بہترین وصف یہ ہے کہ اس کے دشمن بھی بہ امان زندگی بسر کریں نہ کہ دوست خائف و لرزاں ہوں -

۳- ہر بُرے تصورات سے بچتے رہو حتی کہ اچھے مقصد کے حصول کے لئے بھی اگر بُرے ذرائع استعمال کرنے پڑیں تو بھی ہرگز نہ استعمال کرو کیونکہ بُرے ذرائع کسی نہ کسی طرح تمہارے قلب میں زہریلے سوتے پیدا کرکے یقیناً کسی خطرناک روحانی اور جسمانی مرض میں مبتلا کر دیں گے -

۴- ایک روز کسی نے سقراط سے پوچھا کہ تم نے علم و حکمت حاصل کرکے کیا فائدہ اٹھایا - جواب میں کہا کہ اس سے زیادہ کیا ہوگا کہ میں بحر زندگانی کے کنارہ پر صحیح سالم کھڑا ہوں اور دیکھ رہا ہوں کہ جاہل غرق ہو رہے ہیں -

۵- سخن حق اور نیک بات قبول کرنے میں تامل نہ کرو اگرچہ اسکا کہنے والا کیسی ہی معمولی حیثیت کا آدمی ہو کیونکہ غوطہ خور کے بے حیثیت ہونے سے موتی کی آب و تاب اور گرانی میں کوئی فرق نہیں آتا -

۶- اگر کسی چیز کو نہ جانتا ہو تو پوچھ لے - اگر بدی کر تو پشیمان ہو، اگر عطا کر پوشیدہ رکھ -

۷۔ جس جگہ حکومت یا اقتدار نااہلوں کے ہاتھ میں ہو اس جگہ کو دُنیا کا دوزخ سمجھو

نوٹ: اِذَا وُسِّدَ الْاَمْرُ اِلٰی غَیْرِ اَھْلِہٖ فَانْتَظِرِ السَّاعَۃَ ۔ (حدیث)

ترجمہ: "جب امور نااہلوں کو سونپ دیئے جائیں تو قیامت کا انتظار کرو۔"

THE WATER WHICH IS GIVEN TO THE THIRSTY MAN IS HOLY.
AND THE WATER WHICH IS DENIED TO THE THERSTY MAN IS UNHOLY.
SOCERATES.

# مہاتما گاندھی

یہاں سے مہاتما گاندھی کے مخصوص حالات لکھے جاتے ہیں۔ چونکہ مہاتما گاندھی کی زندگی و نظریات زیادہ تر ان کے اخبار "ینگ انڈیا" اور "ہریجن" کے ذریعہ شائع ہوا کرتے تھے جن میں ینگ انڈیا انگریزی اور ہریجن انگریزی و ہندی ہی زبان میں شائع ہوتے رہنے کی وجہ سے مہاتما گاندھی کی باریک و لطیف تعلیمات کی گہرائیوں سے اردو داں طبقہ کما حقہٗ مستفید نہ ہو پایا۔ اور میں موصوف کی زندگی کا بہت ہی اوائل عمری ہی سے مطالعہ کرتا آرہا ہوں۔ اس لئے خیال ہوا کہ ان کی تعلیمات و حالات حیات کی مختصر ہی مگر مستند وضاحت جہاں تک مجھ بے بضاعت سے ہو سکے اردو زبان میں کر دوں۔ اس لئے کہ ایسے ہی بے نفس پاکیزہ خیال اور وسیع القلب بزرگوں کی زندگی سے عام انسان کی زندگی بنتی ہے۔

مہاتما گاندھی کا مکمل نام موہن داس کرم چند گاندھی ہے۔ آپ گجرات کی ریاست راجکوٹ کے دیوان کے فرزند ارجمند تھے۔ موضع پوربندر علاقہ کاٹھیاواڑ میں مورخہ ۲ اکتوبر ۱۸۶۹ء کو پیدا ہوئے۔ کاٹھیاواڑ میں ۱۵ سال کی عمر میں انٹرنس پاس کیا اور اسی دوران میں قدیم ہندو تہذیب کے مطابق خاندانی بزرگوں اور پنڈتوں سے مذہبی کتابوں کا بھی بالاستیعاب مطالعہ جاری رکھا۔ شروع ہی سے طبیعت [illegible]

کے بنیادی اصولوں سے سبق لگا لیا تھا۔ اور ۲۳ سال کی عمر میں لندن میں بیرسٹری کی تعلیم پائی۔ بعد واپسی از لندن جنوبی افریقہ سے بنی نوع انسان کی ضروری، شہری اور سیاسی خدمات شروع کر دی اور رفتہ رفتہ پورے ہندوستان میں حسب حالات انگریزوں کی غلامی سے ہندوستان کو آزاد کرانے کے لئے مجاہدانہ شان کے ساتھ پوری جد و جہد کی، اور جو راستہ شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسن و مولانا عبدالرشید گنگوہی و مولانا عبید اللہ سندھی رحمہم اللہ تعالی و نیز دیگر فدایان وطن نے بنایا تھا اسی پر اپنے متعدد مشاہیر مدبرین مخلص ساتھیوں، جن میں سے بخوف طوالت صرف چند ہی کے اسماء گرامی حسب ذیل ہیں مثلاً علی برادران، امام الہند مولانا ابوالکلام آزاد مدظلہ، حکیم اجمل خاں مرحوم، شیخ الہند مولانا حسین احمد صاحب مدنی مدظلہ، ڈاکٹر انصاری مرحوم، پنڈت موتی لال نہرو، پنڈت مدن موہن لال مالوی، آنریبل پنڈت جواہر لال نہرو، بھولا بھائی ڈیسائی، مسٹر ولبھ بھائی پٹیل و آنریبل بابو راجندر پرشاد، سی آر داس، و مسٹر راجگوپال آچاریہ وغیرہم کے ساتھ اپنے "ستیہ" اور "اہنسا" کے صحیح العقول اور کراماتی نظریات کی روشنی میں جنگ آزادی لڑے اور بالآخر ۱۵ اگست ۱۹۴۷ء کو بغیر خون بہائے بطریق احسن ہندوستان کو آزاد کرا لیا۔

مگر تھوڑے سے ہی عرصے کے بعد جبکہ ہندوستان کو انکی سب سے زیادہ ضرورت تھی مورخہ ۳۰ جنوری ۱۹۴۸ء کو ۵ بج کر ۴۳ منٹ پر شام کو ٹھیک دہلی برلا ہاؤس میں عین اس وقت جبکہ اپنے مقررہ عبادت الٰہی کے جلسے میں شرکت کرنے جا رہے تھے کہ ناگاہ ازلی بدبخت اور شقی القلب ناتھورام گوڈسے کی پستول کی گولیوں سے شہید ہو کر دیم و اپسیں کے اخیر لمحے پر دست بستہ ہے رام کہتے ہوئے مشاہیر شہدائے عالم حکیم سقراط، سنت پرہلاد، راجہ ہریش چندر، سنت کبیر، منصور، حضرت عیسیٰ مسیح اور امام حسین علیہما الصلوٰۃ والسلام کے غیر فانی اور ابدی مقام میں جا پہونچے۔ قالوا انا للہ وانا الیہ راجعون ـ ہوا مسٹر ا

دریں چمن کہ بہار و خزاں ہم آغوش است     زمانہ جام بدست و جنازہ بر دوش است

HOW SLEEP THE BRAVE WHO SINK TO REST; BY ALL THEIRE COUNTRY'S WISHES BLESTS; BY FAIRY HANDS THEIR KNELL IS RUNG; BY FORMS UNSEEN THEIR DIRG IS SUNG; THERE HONOUR COMES A PILGRIM GRAY; TO BLLESS THE TURF THAT WRAPS THEIR CLAY. AND FREEDOM SHALL A WHILE REPAIR, TO DWELL A WEEPING HERMIT THERE.

مہاتما گاندھی کے سیاسی مسلک کا نچوڑ ستیہ یعنی (حق) اور اہنسا یعنی (عدم تشدد) انہی دو لفظوں میں مختصراً بیان کیا جا سکتا ہے۔ یہی ان کا دھرم ایمان اور یہی ان کی راج نیتی ہے اور اسی کو ہی "گاندھی ازم" کہا جا سکتا ہے۔ بمصداق اقوال موصوف جسے یرودا جیل میں ۲۹ جولائی سنہ ۱۹۳۲ء کو فرمایا تھا جسے خاص مہاتما جی کے مقدس منہ سے نکلے ہوئے الفاظ میں پڑھیے۔

MY FAITH IN NON VIOLENCE REMAINS AS STRONG AS EVER. I AM QUITE SURE THAT NOT ONLY SHOULD IT ANSWER ALL OUR REQUIREMENTS IN OUR COUNTRY; BUT THAT IT SHOULD IF PROPERTY APPLIED-PREVENT THE BLOOD-SHED, THAT IS GOING ON OUTSIDE INDIA, AND IS THREATENING TO OVER WHELM THE WESTERN WORLD.

GANDHI    HARIJAN    19-II-38

ترجمہ۔ سنہ ۱۹۳۰ء میں جنگ آزادی کے سلسلے میں جب انگریزوں نے شدید مظالم کرنے کی سختی شروع کر دی اور تمام بڑے لیڈروں کو جیل میں بند کر دیا تب اکابرین امت و اعاظم لیڈران نے مہاتما جی سے کہا کہ اب محض ستیہ اور اہنسا ہی سے کام چلتا

نظر نہیں آتا ہے تب اسی پر نہایت ہی سنجیدگی اور متانت سے مہاتما جی نے حسب
ذیل الفاظ بجنسہ فرمایا

"جس طرح پہلے سے میں عدم تشدد میں عقیدہ رکھتا ہوں اب بھی اسی طرح میں عدم تشدد
میں راسخ العقیدت ہوں- اور اتنے ہی نہیں کہ عدم تشدد کی طاقت سے میں صرف
ہندستان ہی کی غلامی اور تمام مصائب کو دور کر سکوں گا بلکہ اس حیرت انگیز مسلک کے
ذریعہ ساری دنیا کی تڑپتی ہوئی انسانیت اور کراہتی ہوئی مخلوق الٰہی کو بے پناہ مصائب سے
نجات دلا سکوں گا!"

یہ ہیں وہ جاندار الفاظ جن کو صاف قلب اور کھلے دماغ اہل بصیرت جتنا بھی سمجھیں
وہ کم ہے۔ گو یہاں میرا دل انگریزی کے مذکورہ بالا عمیق مفہوم کو اُردو زبان میں ادا کرنے
سے آسودہ نہیں ہے۔

کچھ ستیہ اور اہنسا کے معجزانہ مفہوم پر مشتمل دوسرا کلام ملاحظہ ہو۔ خاص مہاتما کی زبان
سے نکلے ہوئے یعنی متن

TEXT

TIMES CHANGE, & SISTEMS DECAY, BUT IT IS MY
FAITH THAT IN THE RESULT IT IS ONLY NONVIOLENCE
AND THINGS THAT ARE BASED ON NONVIOLENCE THAT
WILL ENDURE. MAHATMA GANDHI 26-11-38

ترجمہ ۔ مدتیں گذر جائیں اور ہو سکتا ہے کہ نظام عالم کبھی تہ و بالا ہو جائے مگر یہ ممکن
نہیں کہ اہنسا یعنی عدم تشدد کا انجام ناکام یا نامراد ہو یعنی عدم تشدد کی پالیسی یقیناً کامیاب
ہو کر ہی رہے گی۔

مہاتما گاندھی ۲۶-۱۱-۱۹۳۸ء

مہاتما کا تیسرا جملہ ملاحظہ ہو۔

MY NON-VIOLENCE IS MADE OF
STERNER STUFF.

ترجمہ ۔ میرے عدم تشدد کا نظریہ اونسی کی فلاسفی دنیا کے سخت ترین چیزوں
سے بھی زیادہ قوی ہے ۔ مہاتما گاندھی یرودا جیل ۲۱-۲-۱۹۳۹ء

اس کے مطلب کو عبد الغنیؒ کے کلام سے یوں سمجھئے ؎

بنرمی جاں ز دست سخت گیراں میتواں بردن ÷ بزیر تیغ ہر گز کس نگیرد خامۂ مورا

آہنسا یعنی عدم تشدد کی فلاسفی پر مہاتما جی کے درجۂ عین الیقین کو ان کے چوتھے
کلام میں مشاہدہ کیجئے ۔ TEXT یعنی متن کلام مہاتما

IT IS FIRMER THAN FIRMEST METAL KNOWN TO SCIENTISTS.

ترجمہ ۔ آہنسا یعنی عدم تشدد کی طاقت دنیا کے سب سے زیادہ طاقتور اور سخت ترین قسم
کے دھات، اسپات یعنی لوہے سے بھی زیادہ طاقتور ہے جس کو اب تک دنیا کے
ماہر ترین سائنسدانوں نے دریافت یا ایجاد کیا ہے ۔ ہریجن ۴ مارچ ۱۹۳۹ء

یوں تو آہنسا یعنی عدم تشدد کی فلاسفی پر مہاتما جی کے بہت ہی بے نظیر معقول اور
روحانی ان گنت کلمات ہیں ۔ چونکہ آج کل کے مغرب زدہ طبیعی دور اور مادہ پرستی
کے مجبور انسان جو محض چشم ظاہر بین ہی سے دیکھنے اور اسی پر اعتقاد رکھنے کے
عادی ہوگئے ہیں اس لئے میں بجائے ایک ہی کلام کے کم از کم ہم کلمات کے حوالے
دیتے ہوئے بخوف طوالت آگے بڑھتا ہوں ۔ میرے خیال میں مخلص محققین اتنے
ہی کو کافی تصور کرکے بزبان مشہور انگلش مصنف جان رسکن ..................

ALL MY WORK IS TO HELP THOSE WHO HAVE EYES, AND
SEE, NOT. اپنی روحانی صلاحیت کو بیدار کرنے کی طرف توجہ کریں گے اور
اپنے قلب میں چھپی ہوئی پاک اور عظیم الشان خداداد شکتی کو جلا دیں گے اور اس کی
بدولت ارحم الراحمین کے خلیفہ فی الارض ہونے کی آہنسائی قلبی چاشنی سے دائمی
اور سرمدی سرور حاصل کرتے رہیں گے ۔ فاعتبروا یا اولی الابصار ۔

گاندھی جی نے دنیا پر ثابت کر دیا کہ رنگ و نسل، ملک، قوم، زمین اور مذہب کی
تفریق اور تقسیم کرنے والے انسانیت کے دوست ہرگز نہیں ہو سکتے۔ کم علم اور سطحی النظر
لوگ گاندھی جی کی بڑائی صرف اسی میں سمجھتے ہیں کہ انھوں نے ہندستان کو آزادی دلائی
حالانکہ ان کا کہنا ہے کہ POLITICAL ACHIEVEMENT WAS A
MINOR PART OF THEIR WORK AS THE MAIN WORK
WAS SELF PURIFICATION & PURIFICATION OF THE
SOUL, HARIJAN 4-3-1939.

ترجمہ۔ سیاسی آزادی اور ملکی تکمیل بنی نوع انسان کے لئے محض ایک ضمنی مقصد اور سطحی و
عارضی کامیابی ہے یعنی (دنیاوی اور مادی ہی فائدہ) ہے ان کی نگاہ میں انسان کی حقیقی
اور صحیح کامیابی و آزادی یہ ہے کہ وہ مادی ترقی کے ساتھ لازماً روحانی منازل کی بھی
تکمیل کرے تب تو اس کی اصلی کامیابی اور حقیقی نجات اور دائمی و سرمدی سرور ہے۔
مہاتما گاندھی کی جدوجہد و مساعی حسنہ کا خاص مقصد یہی نہ تھا کہ ہندستان صرف
سیاسی ہی حیثیت سے آزاد ہو جائے، یہ تو ان کی نگاہ میں محض ادنیٰ سا کام تھا۔
میں نے ان کی تعلیمات اور نظریات کا جہاں تک عمیق النظری سے مطالعہ کیا ہے اور
متعدد مرتبہ ان سے اخلاقی و روحانی مسائل پر گفتگو کیا ہے اس کی روشنی میں بلا خوف
تردید میں یہ کہنے کی جرأت کرتا ہوں کہ ان کی حقیقی عظمت اور بڑائی اس سے ثابت
نہیں ہوتی کہ انھوں نے اس ملک کو آزادی دلائی۔ یوں تو امریکہ کو واشنگٹن نے
آزادی دلائی انگلستان کو کرامویل نے، اٹلی کو گریبالڈی اور مصر ہی نے آزادی دلائی
تو کیا گاندھی جی بھی انھیں مادی لیڈران کے درجہ پر ہیں؟ اگر ایسا ہی ہے تو گاندھی
جی کا بھی درجہ اس سے زیادہ نہیں کہ وہ پولیٹیشل اور مادہ پرست، جنگ جو لیڈر ہو ل
کے ایک ملک ہندستان کو غلامی سے نجات دلا دی، گو یہ بھی ایک بڑا درجہ

مگر دوستو! ایسے خدا رسیدہ اور اسرار الٰہیات کا عرفانی لیڈر آزادی کو اپنی بلند ترین انسانیت اور روحانیت و اخلاق کا اعلیٰ اور منزہ مقصد کے لئے محض ایک ذریعہ سمجھتے تھے۔ چنانچہ حصول آزادی کے بعد صرف چند ہی مہینے کی زندگی میں انھوں نے اپنے اہنسائی مصلحانہ کرشمات اور روحانی و اخلاقی تعلیمات کی اشاعت کے سلسلے میں کلکتہ و نواکھالی کے فساد کے بھڑکتے ہوئے شعلے کے جانگداز پاپیادہ سفر سے دنیا پر یہ ثابت کر دیا کہ انسانیت کا صحیح درد رکھنے والے اور اصل خدا پرست مخلوق خدا کی کیسے خدمت کرتے ہیں - اور واقعی ان کی کیا ڈیوٹی ہوتی ہے۔ بخلاف اس کے مذہب کا مقدس آڑ لے کر جاہل عوام کو بھڑکا کر ڈائرکٹ ایکشن اور بیلنس آف پاور DIRECT ACTION AND BALENCE OF POWER جیسے حسین الفاظ کے فریب سے خونریزی پیدا کرا کر لیڈری حاصل کرنے والے ابن الوقت، خود غرض، قوم کش اور گندم نما جو فروش لیڈر انسانی خون کے ساتھ بیدردی سے ہولی کھیلتے ہوئے قوم اور ملک کو کس ہولناک مصیبت میں مبتلا کر دیتے ہیں -

بھائیو! مہاتما گاندھی ایشیائی مصلحوں، رشیوں، منیوں، فقرا اور درویشوں کے روحانی اور اخلاقی تعلیم اور کلچر کے ذریعہ سے ہندستان کو سنوارنا چاہتے تھے اسی کے ذریعہ سے ہندستان کو ساری دنیا کا اخلاقی معلم بھی بنا دینا چاہتے تھے۔ بمصداق مفہوم قرآن پاک وَلَا تَهِنُوا وَلَا تَحْزَنُوا وَأَنتُمُ الْأَعْلَوْنَ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ۝ دوسری آیت إِنَّ حِزْبَ اللَّهِ هُمُ الْغَالِبُونَ ۝ ۔

آج بھی ہم کو اہنسا میں اٹل وشواش ہے : ایک بھارت کیا جگت رکشا کی آس ہے

میرے محترم عزیزو! آج بھی اس ستیا اور اہنسا کے اوتار کے شاگرد رشید بابو راجندر پرشاد صدر جمہوریہ ہند نے گذشتہ ہفتہ یعنی ۲۶ دسمبر ۱۹۴۹ء کو سیوا گرام (وارد ھا) کے مہاتما جی کی سیوا یعنی خانقاہ سے عالمی امن کانفرنس

"WORLD PEACE CONFERANCE" کے موقع پر دنیا کے بہت سے سفراء
اور ۹۰ نمائندوں کے بیچ میں قیام امن کے لئے اپنی تقریر حسب ذیل لفظوں میں
نشر کیا ہے یعنی " دنیا میں شانتی اور امن اسی وقت ہو سکے گا جبکہ بنی نوع انسان
خدا کے مقربین پیغمبروں، رشیوں، منیوں، فقراء اور سنتوں کی بتلائی ہوئی ہدایتوں
پر چلے گا اور کاربند ہوگا " چنانچہ حسب تجویز اپنے محقق اور محبوب ترین لیڈر راجن
بابو یہاں میں پیغمبر اسلام حضرت محمد الرسول اللہ صلعم کے چند مختصر، محبت و اخلاق سے
بھری ہوئی عالمگیر تعلیم کو درج ذیل کر کے رب العلمین سے ملتجی ہوں کہ وہ بنی نوع
انسان اور خاص کر میرے برادران وطن کو پیغمبر اسلام کی روادارانہ اور بے کدورانہ
تعلیمات سے مستفید ہونے کی توفیق دے جو حقیقتاً مہاتما جی کے ستیہ اور اہنسا
کی تعلیمات کے بنیادی سرچشمے ہیں۔ اور وہ یہ ہیں۔

وَلَا تَسْتَوِي الْحَسَنَةُ وَلَا السَّيِّئَةُ اِدْفَعْ بِالَّتِي هِيَ اَحْسَنُ فَاِذَا الَّذِي بَيْنَكَ
وَبَيْنَهُ عَدَاوَةٌ كَاَنَّهُ وَلِيٌّ حَمِيمٌ قرآن پاک پارہ ۲۴ سورہ حم سجدہ۔

ترجمہ۔ نیکی اور بدی برابر نہیں ہے۔ برائی کو ایسی خصلت سے دفع کرو جو بہت ہی
بہتر ہو۔ پھر دیکھو وہ شخص جو تمہارا دشمن ہے فوراً ہی مہربان دوست ہو جائے گا
اور ایسا ہو جائے گا جیسے کہ تمہارا قریبی رشتہ دار ہے۔

اَلنَّاسُ كُلُّهُمْ عِيَالُ اللهِ فَاَحَبُّهُمْ اِلَيْهِ اَنْفَعُهُمْ لِعِيَالِهٖ (بخاری شریف)

ترجمہ۔ تمام انسان اللہ یعنی ایشور کی اولاد یعنی (پریوار) ہیں، پس جو شخص ایشور
کی پریوار کو زیادہ فائدہ پہونچاوے گا وہی شخص ایشور کا زیادہ پیارا محبوب یعنی بھگت ہوگا۔
اے میرے پیارے بے خبر عیسائی، ہندو، سکھ دوستو! حضرت محمد صلعم کے
اس جامع اور مستند ترین حدیث کے ایک ایک لفظ کے ہمہ گیر مفہوم پر غور کرو جو انسانی
برادری اور باہمی رشتے و محبت پیدا کرتا ہے جس روز دنیا ستانی سے تم اس پر غور کرو؟

شروع کردو گے اسی روز تمہاری نگاہوں سے غلط وہم کے اور تعصب تنگ نظری کے
پردے فوراً ہی ہٹ جائیں گے اور یقیناً ایک نہ ایک روز تم باہمدگر شیر و شکر ہو کر اصلی
آزادی کی لذت اور باہمی انسانی برادری کی محبت اور عالمی امن و شانتی کی حقیقی
خوشی کو پا لو گے ..... وعن انسؓ - لیس الشدید من الصرعۃ انما الشدید
الذی یملک النفس عند الغضب - متفق علیہ (ترجمہ) آدمی کے پچھاڑنے
سے کوئی شخص پہلوان نہیں ہوتا ہے بلکہ اصلی پہلوان وہ ہے جو غصہ کے وقت اپنے
نفس پر قابو رکھے - قل الحق ولو علی نفسک (بخاری شریف) متفق علیہ حدیث
(ترجمہ) ہمیشہ ست یعنی حق اور سچ ہی بولو اگرچہ سچ بولنے سے تمہاری ہی ذات کو
کیوں نہ نقصان پہونچتا ہو مگر خبردار راستی کے خلاف ہرگز نہ جاؤ - واذا قلتم
فاعدلوا ولو کان ذا قربیٰ قرآن پاک - ترجمہ - جب تم کوئی بات کہو یا شہادت
دو تو ہمیشہ انصاف اور ست سے بولو چاہے سچ بولنے سے اپنے قریب ترین عزیز کے
ہی خلاف کیوں نہ پڑتا ہو - لیس بمؤمن من لم یامن جارہ غوائلہ بخاری شریف
حضرت محمد صلعم کہتے ہیں کہ جو شخص اپنے پڑوسی کو کسی قسم کی بھی تکلیف دے وہ مومن نہیں ہے -
مطلب - اے ایمان کے غلط دم بھرنے والے بد خلقو! اپنے گریبانوں میں منہ ڈالو
اور تم بھی اے میرے وطنی بھائیو! خالی الذہن ہو کر قریب سے ان حیات بخش حدیثوں
کو سمجھنے کی کوشش کرو تاکہ تم کو مذہب اسلام اپنے اصلی روپ میں نظر آئے اور ہماری
تمہاری دوری فوراً مٹ جائے اور ہم تم ایک جان دو قالب ہو کر ملک و قوم کی تعمیر میں لگ
جائیں - عن انسؓ قال رسول اللہ صلعم لا یدخل الجنۃ من لم یامن جارہ
بوائقہ (مسلم) ترجمہ - اپنے ہمسایہ اور پڑوسی کو تکلیف دینے والا ہرگز جنت میں
نہیں جائے گا - یہ ہے مذہب اسلام کی تعلیم - المسلم من سلم المسلمون من یدہ
ولسانہ بخاری شریف - ترجمہ صحیح مسلمان وہی ہے جس کے ہاتھ یا زبان سے لوگ

محفوظ رہیا۔ یعنی ہاتھ سے کسی کو مارنا اور زبان سے کسی کو بدکلامی کرنا مسلمان کا کام نہیں ہے۔
میرے غیر مسلم دوستو! اللہ آج کے نام نہاد و غافل مسلمانوں کو دیکھ کر اسلام کے سمجھنے کی
کوشش ہرگز مت کرو ورنہ جتنا بھی بدگمان ہوگئے ہو اور بھٹکے ہو اس سے بھی کہیں زیادہ
بدگمانی میں بھٹک جاؤ گے بلکہ قریب سے اسلامی تعلیمات و صحائف کو عمیق النظری
سے دیکھ کر اسلام پر رائے قائم کیا کرو۔

اللہ ایشور تیرے نام — سب کو سمت دے بھگوان

مہاتما گاندھی نے اپنے اعتقاد کی روایات اور اپنے زمانہ اور ملک کی نمایاں شان،
دنیا کے امن کی خاطر خدا پرستوں یعنی ایشور بھگتوں کے طریقے، عارفین کے مسالک اور
اہل اللہ کے فلسفی کی اطلاع کی ہے۔ آپ کا یقین ہے کہ بتدریج ترقی کن، عدم تشدد اور
سچائی جس نے فرد کو روحانی پاکیزگی اور مجلسی تعلقات میں کامیاب اور مہذب بنا دیا
ہے وہ لازمی طور پر جماعتوں اور فرقوں کے مابین یہاں تک کہ بین الاقوامی تعلقات
و معاملات میں بھی نمایاں ہو سکے گی اور دنیا کو امن و آرام کے لئے بھی خاطر خواہ اہمیت مہیا
پیدا کرے گی جیسا کہ معلم اسلام حضرت محمد صلعم کے ذیل کی مشہور حدیث بتلاتی ہے۔
قل الحق ولو علی نفسک (ترجمہ) ہمیشہ سچ ہی بولو اگرچہ اس کا اثر تمہارے
ہی اوپر کیوں نہ پڑتا ہو۔ سچے عمل بالفاظ دیگر راستی یعنی ستیہ گرہ کی جنگ کا سب سے
روشن پہلو یہ ہے کہ اس میں ستیہ گرہی اور مخالف کے درمیان تعلقات کشیدہ
نہیں ہوتے بلکہ پیشتر سے زیادہ محبت آمیز ہو جاتے ہیں چنانچہ اسی روشنی کی تبلیغ میں
اس پرآشوب دور میں صداقت و عدم تشدد کے عظیم الشان معلم مہاتما گاندھی نے اپنے
زریں اصولوں سے ثابت کر دیا کہ جنگ کو جنگ سے نہیں روکا جا سکتا ہے جنگ
سے امن کبھی بھی پیدا نہیں ہو سکتا ہے۔ اگر جنگ کا جواب جنگ ہی سے انسان
دیتا چلا جائے تو یہ سلسلہ لامتناہی ساری دنیا کو ختم کر دینے پر بھی ختم نہیں ہو سکتا ہے

اس لئے اگر دنیا میں سلسلہ جنگ ختم کرنا چاہتے ہو تو جنگ کے مقابلہ میں عدم تشدد کا یہی
زریں اور حیات بخش نسخہ استعمال کرو۔ بفحوائے قرآن پاک وَمَنْ أَحْسَنُ قَوْلًا مِّمَّن دَعَا
إِلَى اللَّهِ وَعَمِلَ صَالِحًا وَقَالَ إِنَّنِي مِنَ الْمُسْلِمِينَ ۝ وَلَا تَسْتَوِي الْحَسَنَةُ وَلَا السَّيِّئَةُ
ادْفَعْ بِالَّتِي هِيَ أَحْسَنُ فَإِذَا الَّذِي بَيْنَكَ وَبَيْنَهُ عَدَاوَةٌ كَأَنَّهُ وَلِيٌّ حَمِيمٌ
جیسے ہر مذہب کے خدا رسیدہ بزرگوں نے اسے کہا ہے۔ تشدد و عدم تشدد کے فرق کو مختصر طور
پر مندرجہ ذیل عبارتوں سے سمجھو۔ تشدد آمیز وطیرہ کا نتیجہ نقصان۔ عداوت اور آئندہ زندگی
کو تلخ بنانا ہے اور عدم تشدد آمیز وطیرہ کا نتیجہ بغیر نقصان کے دلوں میں محبت بڑھاتا
اور آئندہ زندگی کو ایک دوسرے کے قریب کر دیتا ہے۔ کیا بہادر وہ ہے جو کسی بات
کو برداشت کرے جواب میں سختی برتتا ہے اور آئندہ کے لئے ایک دوسرے کی زندگی
کو تلخ بنانے کی حد تک دیر پیکار رکھتا ہے؟ یا حقیقتاً وہ بہادر ہے جو سخت الفاظ برداشت
کر کے آئندہ کے تعلقات کو خوشگوار کر لیتا ہے اور دوسرے کے دل کو جیت لیتا ہے؟
تشدد والے کی کمزوری تو پہلے ہی قدم پر عیاں ہے کیونکہ وہ اپنے آپ کو دل پر قابو
نہیں رکھ پاتا اور جھٹ غصہ سے مغلوب ہو کر بھڑک اٹھتا ہے اور پہلے اپنے ہی جسم کا
قیمتی خون کافی مقدار میں جلا بیٹھتا ہے۔ اس مقصد کا حقیقی سرچشمہ محمد صلعم کی یہ حدیث
ہے لَيْسَ الشَّدِيدُ بِالصُّرَعَةِ إِنَّمَا الشَّدِيدُ الَّذِي يَمْلِكُ النَّفْسَ عِنْدَ
الْغَضَبِ بخاری شریف۔ ترجمہ۔ کسی کے پچھاڑنے سے کوئی بہادر نہیں ہوتا ہے بلکہ
حقیقت میں وہ بہادر ہے جو انتقامی جذبے اور غصے کے وقت اپنے نفس پر قابو
رکھتا ہو اور سخت ترین اشتعال دلانے پر بھی مشتعل نہیں ہوتا۔ بھائیو! ہمارا فرض ہے کہ
ہم اس بہادری کے راز کو سمجھیں اور اسی حدیث کا وسیع مفہوم مہاتما گاندھی کا اصول
"اہنسا" NON-VIOLENCE یعنی عدم تشدد بھی ہے اور یہی دریا
مجوزہ حدیث جو مہاتما گاندھی کے ابدی اصول اہنسا کا ماخذ ہے اس پر ان کے

راسخ اعتقاد کا اندازہ ان کے ذیل کی مشہور عبارت سے لگاؤ اور خود بھی حدیث
رسول صلعم کی بنیادی تعلیم سے "عدم تشدد" کے اصول کو جزو ایمان بناؤ۔

MY FAITH IN NON-VIOLENCE REMAINS AS STRONG AS EVER. I AM QUITE SURE THAT NOT ONLY SHOULD IT ANSWER ALL OUR REQUIREMENTS IN OUR COUNTRY, BUT THAT IT SHOULD IF PROPERLY APPLIED, PREVENT THE BLOOD SHED, THAT IS GOING ON OUTSIDE INDIA, AND IS THREATENING TO OVERWHELM THE WESTERN WORLD.

GANDHI

دوستو! اس زمانۂ فتن میں دنیا بھر کے ممالک میں باہمی بے اعتمادی اس قدر بڑھ گئی ہے کہ ہر ایک ملک دوسرے سے اپنی حفاظت کے لیے تیاریوں میں مصروف ہے اگر ایک ملک بھاری توپیں اور مشین گنیں بناتا ہے تو دوسرا بڑے بڑے دیو ہیکل ٹینک بنا لیتا ہے کوئی ہوائی جہاز اور ایٹم بم بناتا ہے تو دوسرا راکٹ اور ہائیڈروجن بم بنانے میں مصروف ہے جنگی آلات کے بنانے میں ایک دوسرے پر سبقت کے میدان میں بری طرح دوڑ لگا رہے ہیں چاہے اندرون ملک خلق اللہ کی غربت و افلاس کتنی ہی کیوں نہ بڑھتی جائے۔ لوگ بھوکوں مر رہے ہوں مگر ممالک کے حکمران دنیا کو تباہ کرنے والی مشینوں کی تیاری میں سارے ملک کا سرمایہ جھونکتے چلے جا رہے ہیں یہاں تک کہ بعض ممالک تو قرضے لے کر بھی جنگی سامان خریدتے جاتے ہیں یہاں ہم اپنی تصنیف میں نام بنام ظاہر کرنا اپنی متینہ مصلحت کے خلاف سمجھتے ہیں۔ لیکن ان سطور کے باخبر اور محقق قارئین بہ آسانی ما فی الضمیر کو سمجھ لیں گے لہذا اے میرے بھائیو! خدا کے لیے آنکھیں کھولو اور تشدد اور عدم تشدد۔

سچ وجھوٹ راستی ودھرتی میں تمیز پیدا کر کے عدم تشدد اور سچ ہی کو اپنا مسلک
بنالو تاکہ خدا ورسول خوش ہوں اور ساتھ ہی خدا کے برگزیدہ بندے اور ہمارے
ملک کے روحانی پیشوا مہاتما گاندھی کی روح کو بھی خوشی ہو اور ہمارا ملک بھی گندگی
اور گراوٹ سے اٹھ کر اخلاق وتہذیب کے منزہ و مرتفع سطح پر پہونچ سکے اور ہم
بھی مہذب ممالک کی صف میں اپنی خاص جگہ پیدا کر سکیں۔

دنیا میں منجملہ مشکلات کے ایک مشکل INDUSTREALISATION یعنی صنعت
وحرفت کی بھی ہے جس کے متعلق مہاتما گاندھی بہت ہی زور دیتے تھے کہ اس مشینی دور میں
انسان کو مشینری پر زیادہ فریفتہ نہیں ہونا چاہئے زیادہ تر دستی ہی دستکاریوں کے
رواج دینے میں انسانی بھلائی مضمر ہے۔ وہ کہتے تھے کہ مشینی ہی زیادتیوں سے
انسان میں بیکاری بڑھتی ہے مثلاً سوامن گنا گیہوں وغیرہ کے پیلنے و پیسنے میں جہاں
درجنوں مرد وعورت کی روزی و مصروفیت رہے گی وہاں ایک ہی مشین ایک ہی
گھنٹے میں پیل پیس کر رکھ دے گی، بظاہر اس طریقۂ صنعت وحرفت کو سطحی النظر عوام
تو عمدہ ہی سمجھتے ہیں مگر عمیق النظر و فطرت پسند خواص کو اس میں غور وخوض کرنے
ضرر رسانی کے بہت کافی مواد ملیں گے۔ جب میں رات کے سکونی لمحوں میں تشدد کے
پیچھا چھوڑانے کے اسباب پر غور کرنے لگتا ہوں تو مشینریاں اپنے پورے لوازمات
تشدد کے ساتھ میرے سامنے ناچنے لگتی ہیں یہاں بخوف طوالت ان کی تفصیل سے
اعراض کرتا ہوں۔

مہاتما جی ہمیشہ کہا کرتے تھے کہ بھائیو! اپنی زندگی اور اس کے لوازمات کو
DECENTERLISED کردو یعنی بکھرا کر اور پھیلا کر رکھو جیسا کہ SAGES
صوفیائے کرام، فقراء، درویش، مہاانوبھو، سادھو، سنت اور بھگت لوگ
ہمیشہ آبادیوں سے الگ جنگلوں، پہاڑوں، غاروں اور خانقاہوں میں رہا کرتے تھے

ایسی جگہوں میں روحانی اور جسمانی بالیدگی ہوتی ہے۔ واقعی ہم کو شہر کی گنجان زمین
اور ملوث زندگیوں سے نکل کر دیہاتوں میں پھیل کر وہاں کی دستی دستکاریوں
اور زراعتی پیداوار کی بڑھاؤ کی طرف کافی مستعدی سے لگ جانا چاہیئے اور
مویشیوں کی داشت و پرداخت میں کافی توجہ دینی چاہیئے خصوصاً ہندستان کے
اصل زریں خزائن یہی ہیں دودھ، گھی، مکھن وغیرہ آج کل عنقا ہو گئے ہیں۔ اس
پر اخباروں میں ہم روزانہ مختلف اسلوب سے بیشمار مضامین پڑھتے ہیں۔ ہم کو
فرداً فرداً سنجیدگی، دیانتداری اور ذمہ داری سے غور کر کے عملی اقدام کرنا چاہیئے
یقیناً اسی طریقے کے اختیار کرنے سے ہم زندگی کے ہر شعبے میں ترقی کر سکتے ہیں
اور صحیح طور پر پنپ سکتے ہیں۔ اس جگہ خصوصیت سے مسلمانان ہند مجھے اس
کہنے میں معاف کریں گے کہ وہ ہندستانی معیشت میں مویشیوں اور زراعتی
لوازمات کی کما حقہٗ ذمہ داریوں کو نہیں محسوس کرتے جن کی وجہ سے وہ مقابلتاً
پژمردگی کے قعر ذلت میں سانس لیتے ہیں۔ اپنے محترم سفید پوش مسلم نوجوانوں سے
نہایت ہی مؤدبانہ التماس ہے کہ ان بدلتے ہوئے حالات میں وہ اپنے غلط نظر خودی
پر دیانت ذمہ داری سے غور کریں اور عملاً اپنے رویہ کا جائزہ لیں اور سلیم الطبعی و سنجیدگی سے
غور و فکر کریں کہ اب ان پر کتنی ذمہ داریاں عائد ہو چکی ہیں۔ یہ موضوع بہت ہی
بے پایاں اور غیر محدود ہے۔ ہو سکتا ہے کہ میری بظاہر اس معمولی مگر حقیقتاً گہری تجویز
پر کم نظر و پر خود غلط پسند و انانیت زدہ لوگ مضحکہ اڑائیں۔ مگر دیانتاً جسے میں ضروری
اور مفید سمجھتا ہوں اسے عرض کر رہا ہوں۔ اس جگہ میرے خیال میں سب سے پہلی چیز یہ
ہے کہ ہم لوگ اور مشاغل و انہماک سے زراعتی لوازمات و نظام میں قدرے ضرور توجہ
کریں جس کو ہمارے ملک آج کل بڑی تاکید دل سے GROW MORE FOOD
کی اسکیموں کے نام سے بار بار کہتے ہیں۔ اور واقعی یہ مسئلہ ہندستان کا آج کل

اہم ترین ہے۔ اور اسی ضمن میں اپنے دروازوں پر حسب حاجت از کم ایک شیر دار مویشی گائے یا بھینس بھی ضرور رکھیں اور ان کی ناندوں میں اپنے ہاتھوں سے گھاس بھوسا دانہ وغیرہ کے ڈالنے میں کسرِ شان نہ سمجھیں بلکہ اس فطری اور ضروری خدمت کی ادائیگی کو سعادت دارین کا ذریعہ سمجھیں۔

پھر یہاں پر تمام ہندوستانی عوام سے خطاب ہے کہ وہ خواہ گاؤں کے خواہ شہری فضا کی تباہ کن تلون و آرام طلب بدمذاقیوں و خود غرضی ذہنیتوں اور غیر ملکی لیڈری مشنریوں کے حسین مگر مہلک فریبوں سے بچکر دیہاتوں کی زندگی اور سادگیوں کو اٹھا کر اونچا کریں جس سے ہمارے نو آزاد کمزور ملک اور مریض قوم میں ... پھیلے اور ہمارے لٹے ہوئے ملک قوم کے مزاج پر عرصے سے غیر ملکی مشنریوں و حکمرانوں نے جو خود غرضانہ ملمع سازی کر دیا ہے اس کے برے اثرات کو جلد از جلد زائل کر کے اپنی دماغی جسمانی اور اخلاقی صحت مندی حاصل کر لیں ⁎

مشنری کے خوبصورت دھوکوں کے سلسلے میں پادری ال لیمنڈ FATHER LALLEMEND جو ایک مشہور امریکی پروفیسر ہیں انھوں نے واشنگٹن کے ایک مشہور ترین ماہانہ میگزین THE NEW REVIEW کے مورخہ ۲۵ اکتوبر ۱۹۳۶ء کے پرچہ میں لکھا تھا کہ "سب سے پہلا اثر مشین کا یہ ہوتا ہے کہ وہ آدمیوں میں بیکاری پھیلاتی ہے" اس مضمون کے سلسلے میں دوسری جگہ لکھتا ہے کہ دو برس پہلے جس کام میں دو سو مرد عورتیں مصروف ہو کر روزی کماتے تھے سگریٹ اور کپڑے اور جوٹ کے کارخانے میں اب اس کام کو ایک مشین کے ذریعے صرف دو آدمی کر لیتے ہیں اور ۱۹۸ آدمی بیکار ہو جاتے ہیں غرضیکہ انسان نے اپنے آپ کو بہت سستا بنا لیا ہے اور اب دن رات اسی کوشش میں ہے کہ اپنے آپ کو اور بھی سستا بنا دے یعنی

بالفاظ دیگر تمام "ترقی" کے معنی ہیں انسان کی قیمت میں تنزل۔ تیسری جگہ لکھتا ہے کہ حضرت انسان کو روزمرہ کی بڑھتی ہوئی مشنری نے نکما بنا دیا ہے اور جب تک مشینی ذرائع سے یہ INDUSTRIAL ترقی جاری رہے گی تب تک یہ مسئلہ زیادہ سے زیادہ پیچیدہ ہوتا چلا جائے گا۔ کاروبار میں مقابلہ ہے۔ مقابلہ کے لئے سستی قوت کی ضرورت رہتی ہے اور اس طرح مشینیں دن بدن انسانی محنت کو کام کے میدان سے باہر نکال رہی ہیں جس کا لازمی انجام یہی ہوگا کہ انسانی جماعت میں بیکاری کی لعنت آئے دن بڑھتی اور پھیلتی جائے گی اور اسی کے بطن سے CAMMUNIST اور CAPITALIST یعنی سرمایہ دار اور مزدور کا پیچیدہ اور سنگین مسئلہ پیدا ہو کر اقطاعِ عالم میں کشت و خون کا بازار گرم ہوگا اور ایک ملک دوسرے کے ساتھ قتل و فساد اور ہیبتناک جنگ و جدال میں پھنس کر روئے زمین کو مختلف شکلوں میں قیامت کا منظر اور دوزخ کا نمونہ بنائی رہے گی۔

لہٰذا اے بھائیو! اب بہت ہو چکا۔ آؤ اور گوشِ حقیقت نیوش کو کھول کر اچھی طرح سن لو، وقت کے بہترین نباض، مہان کلبوی مہاتما گاندھی کا یہ کہنا ہے کہ سوسائٹی کا نظام، دستکاری یعنی HAND LABOUR پہ تعمیر کیا جائے اور بہت ہی مختصر و معمولی قسم کی مشینی لگاؤ رکھا جائے تب ہی انسانی زندگی کو صحیح راحت نصیب ہو سکتی ہے۔

مہاتما گاندھی سے ایک شخص نے سوال کیا کہ کیا اسلام دین خدائی ہے؟ مہاتما جی اس سوال کا جواب ذیل کے لفظوں میں دیتے ہیں۔

"میں اسلام کو ضرور ایک دین خدائی مانتا ہوں۔ اس لئے قرآن شریف کو بھی خدا کا عطیہ مانتا ہوں اور اسی طرح حضرت محمد صاحب کو بھی ایک پیغمبر مانتا ہوں۔ ہندو دھرم، عیسائی دھرم اور پارسی دھرم کے بارے میں بھی

میرے یہی خیالات ہیں۔ پیغمبر بہت سے ہو چکے ہیں اور انہوں نے بہت سے
دھرم چلائے ہیں اُن میں سے بہتوں کا آج نام ونشان بھی نہیں رہ گیا ہے کیونکہ
وہ سب دھرم اور پیغمبر اپنے اپنے وقت کیلئے تھے۔ آتنے ہی خاص خاص
دھرم آج کل ہیں۔ جتنا ممکن تھا اتنے مختلف مذاہب کے مطالعہ کرنے کے بعد
میں اس نتیجہ پر پہونچا ہوں کہ سب مذاہب کو ایک ہی کرنا اگر موزوں اور ضروری ہو
تو ان سب کی ایک بڑی چابی ہونی چاہیئے یہ چابی ستیا و اہنسا ہے۔ اس چابی
سے جب میں کسی مذہب کی پٹی کھولتا ہوں تو مجھے ایک مذہب کا تعلق دوسرے
مذہبوں کے ساتھ جوڑنے میں ذرا بھی دقت نہیں ہوتی۔ اگرچہ درخت کے پتوں
کی طرح سب مذہب الگ الگ نظر آتے ہیں۔ مگر جڑ کو دیکھا جائے تو سب ایک
ہی ہوتے ہیں۔ اتنا اگر ہم سمجھ سکیں تو دھرم کے نام پر جو لڑائیاں ہوتی رہتی ہیں
اور ہو رہی ہیں وہ بند ہو جائیں۔ ایسی لڑائیاں ہندو مسلمان کے درمیان ہی
ہوتی ہیں ایسا تھوڑا ہی ہے۔ ہندو دھرم میں کیا عیسائی دھرم میں کیا اور
اسلام میں کیا۔ ایسی لڑائیوں کے بیان سے تاریخ کے صفحے کے صفحے بھرے پڑے ہیں
دھرم کی حفاظت۔ دھرم کے ماننے والوں کی پاکیزگی اور اُن کے اچھے کاموں
سے ہوتی ہے۔ غیر مذہب والوں کے ساتھ جھگڑنے سے نہیں ؟

(گاندھی ازم صفحہ ۱۶ مصنفہ بابو اگورداس سنگھ المتخلص بہ بابا نربھے اچاریہ سابق ایڈیٹر
ہندستان و مصنف ہندو سنگھٹن کی عملی اسکیم "

محولہ کتاب مسمی گاندھی ازم میں ایک مضمون بعنوان " ایک مسلمان بھائی
کا مسئلہ" ہے جسے گاندھی جی کے خاص الفاظ میں درج ذیل کرتا ہوں۔

سوال۔ ہم مسلمان تسلیم کرتے ہیں کہ پیغمبر صلعم کی زندگی پوری طرح خدا کی محبت
بھری تھی اور صحیح معنوں میں عدم تشدد پر مبنی تھی۔ اگرچہ عدم تشدد کا جو مطلب

آپ لگاتے ہیں اس میں نہیں۔ انھوں نے کبھی کسی پر حملے کرنے کے لیے لڑائی نہیں کی مگر جب وہ اپنی حفاظت کرنے کے لیے لڑائی پر مجبور ہو گئے تو انھوں نے مذہبی لڑائی کے لئے تلوار چلائی۔ انھوں نے خاص حالات میں خاص شرائط کے ماتحت تلوار کی اجازت دی ہے۔ مگر آپ کا عدم تشدد دوسری طرح کا ہے۔ آپ ہر حالات میں عدم تشدد سے کام لینے کو کہتے ہیں لیکن مجھے محسوس نہیں ہوتا کہ پیغمبر صاحب ایسا کرنے کی اجازت دیتے تو پھر ہم کس کی تقلید کریں، آپ کی یا پیغمبر صاحب کی؟ آپ کیا اس مسئلہ کو حل نہیں کریں گے؟

مہاتما گاندھی کا جواب۔ میں یہی جواب دے سکتا ہوں کہ جب تک آپ کو میرے کہنے اور پیغمبر صاحب کے کہنے میں فرق معلوم دیتا ہے آپ کو پیغمبر صاحب کا ہی حکم ماننا چاہیے میرا نہیں۔ مگر میں اتنا کہتا ہوں کہ میں نے بحیثیت ایک مختلف مذہب کے مطالعہ کرنے والے کے پیغمبر صاحب کی زندگی کا اور قرآن شریف کا مطالعہ کیا ہے اور میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ قرآن شریف سچے سے عدم تشدد کا ہی سبق سکھلاتا ہے قرآن شریف میں لکھا ہے کہ تشدد سے عدم تشدد اچھا ہے۔ عدم تشدد پر عمل کرنا آدمی کا دھرم ٹھہرایا گیا ہے۔ تشدد کے استعمال کی اجازت خاص ضرورت آن پڑے اور کوئی دوسرا چارہ نہ ہو۔ اس حالت میں دی ہے۔ پیغمبر صاحب نے جو کیا اس کا جج میں نہیں بن سکتا۔ مجھے اپنا طریق عمل اس کے مطابق بنانا ہے جو بڑے سے بڑے پیغمبروں نے کہا ہے۔ الخ۔

(گاندھی ازم صفحہ ۱۶۵)

گری پروچن " SERMON ON THE MOUNT " یعنی حضرت عیسیٰؑ کی پہاڑی والی تعلیم

سوال۔ آپ اکثر حضرت عیسیٰؑ کے گری پروچن SERMON ON THE MOUNT کا ذکر کرتے ہیں۔ کیا آپ اس بات کو تسلیم کرتے ہیں کہ جو تمہارا کرتہ لینا چاہے اسے اپنا چغہ بھی دے دو؟ اگر ہے تو کیا آپ کانگریس کے غریب مسکین کاشتکاروں کو یہ صلاح دیں

کہ وہ اپنی آزاد زمین پر اپنے حقوق میں زمیندار کی دست اندازی اور زیادتیوں کو خوشی سے برداشت کریں؟

جواب - ہاں میں بنا ہچکچاہٹ کے لگان دار کاشتکاروں کو صلاح دوں گا کہ وہ ظالم کی زمین کو خالی کر دیں۔ یہ تمہارا کرتہ مانگنے والے کو تمہارا جامہ بھی دیدینے جیسی بات ہو گی۔ جس چیز کی ضرورت ہے اسے لینا تو فائدہ مند ہو سکتا ہے لیکن اس سے زیادہ مل جائے تو وہ عموماً ایک بوجھ بن جاتی ہے۔ ضرورت سے زیادہ پیٹ بھرنا موت مول لینا ہے (اگرچہ وہ غذا کتنی ہی لذیذ کیوں نہ ہو) زمیندار کو تو اپنا لگان چاہیئے زمین نہیں۔ اس لئے جب وہ نہیں چاہتا تب اس کی زمین خالی کر دی جائے تو وہ اس کے سر آ پڑے گی۔

جب آپ ایک ڈاکو کو جتنا وہ مانگتا ہے اس سے زیادہ اس کے سامنے رکھ دیتے ہیں تو وہ حیران ہو جاتا ہے۔ اسے خواہ میٹھا سہی مگر اُسے دھکا سا لگتا ہے اس کے لئے یہ ایک نیا تجربہ ہوتا ہے۔ تاریخ میں ایسی مثالیں بھری پڑی ہیں جہاں اس قسم کے عدم تشدد سے بُرے آدمی پر اچھا اثر پڑا ہے۔ مگر ایسے کام تب کئے جا سکتے ہیں جب عدم تشدد میں مکمل اعتماد ہو اور مقابلہ پر ڈٹنے والے کے لئے محبت اور رحم ہو۔ اتنا کہنا کافی ہے کہ جو کچھ آپ نے بیان کیا ہے اُس میں حضرت عیسیٰ نے عدم تشدد کے ساتھ عدم تعاون کی ایک اچھی اور بااثر تصویر کھڑی کی ہے۔ جب آپ اینٹ کا جواب پتھر سے دیتے ہیں تو آپ کا عدم تعاون تشدد آمیز ہوتا ہے اور آخر میں بیکار ثابت ہوتا ہے۔ مگر جب آپ جتنا کوئی مانگتا ہے اتنا دینے کے بدلے سب کچھ اس کے آگے رکھ دیتے ہیں تو آپ اس کے ساتھ عدم تشدد والا عدم تعاون کرتے ہیں۔ آپ کا یہ ظاہراً تعاون دراصل مکمل عدم تعاون ہو جاتا ہے

ایک دم بے ہتھیار کر دیتا ہے کوئی آدمی کسی لڑکی کی عزت پر ہاتھ ڈالنا چاہتا ہے وہ بجائے اپنے زندہ جسم کے اپنی لاش اس کے سامنے رکھ دیتی ہے۔ وہ آدمی اُس سے ہکا بکا رہ جاتا ہے۔ اور وہ لڑکی بہادروں کی موت مرتی ہے۔ نازک جسم کے اندر وہ شیر دل کا ثبوت دیتی ہے۔

جب مہاتما جی اس دفعہ یارودہ جیل میں تھے سنہ ۱۹۳۰ء مہاتما گاندھی سے اُن کے چند مخصوص احباب نے یہ خواہش کی کہ سابرمتی آشرم میں رہنے والوں کے لئے کچھ علوم معرفت یعنی آتم گیان کی تلقین کریں۔ تو اس قید تنہائی کی فرصت میں مہاتما جی نے وہاں سے متعدد مضامین قلمبند کر کے بھیجنا شروع کیا جن میں سے بعض خاص مضامین درج ذیل ہیں۔

## حق - صداقت یعنی (ستیہ)

یارودہ جیل مورخہ ۲۲ جولائی سنہ ۱۹۳۰ء

ہم لوگوں کی سنستھا (انسٹی ٹیوشن) یعنی جماعت و ہیئت کی جڑ ہی حق اور صداقت یعنی (ستیہ) کے آگرہ (پختہ عزم) میں ہے اس لئے میں سب سے پہلے "ستیہ" کو ہی لیتا ہوں۔

(نوٹ) یہاں میں قرآن شریف کی ایک وہ مشہور اور دل پسند بنیادی آیت شامل کرتا ہوں جو کہ تبلیغ حق یعنی (ستیہ) کا مظہر ہے۔ وَلْتَكُن مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ (القرآن) ترجمہ۔ اے انسانو! تم میں سے ایک ایسی جماعت بنی چاہئے جو لوگوں کو بھلائی، حق یعنی (ستیہ) کی طرف بلائے اور اچھے حق یعنی (ستیہ) ہی پر چلنے کا حکم دے۔ اور منا ہی یعنی جملہ اقسام و انواع کی برائیوں سے روکے اور ایسے ہی کرنے والوں کو فلاح یعنی کلیان ہے۔ (مصنف)

حق یعنی ستیہ सत्य لفظ सत ست سے بنا ہے ست یعنی ہونا"
اور "ستیہ" ہے ہونا پن۔ (وجود ہستی) اور "ستیہ" کے سوا دوسری چیز
کی ہستی ہی نہیں ہے۔ اس لئے اللہ یا حق یا پرمیشور کا سچا نام ہی "ست" یا
"ستیہ" ہے۔ لہٰذا پرمیشور "ستیہ" ہے۔ ایسا کہنے کے بجائے "ستیہ"
ہی پرمیشور ہے۔ یہ کہنا زیادہ مناسب ہے۔ ہم لوگوں کا کام راجہ بغیر نہیں چلتا
اس واسطے پرمیشور جو سب کا مالک، نام زیادہ مشہور ہے اور رہے گا۔ لیکن غور کرنے
سے تو "ست" یا "ستیہ" ہی سچا نام ہے اور یہی پورے معنی بھی ادا کرتا ہے
اور جہاں ستیہ ہے وہاں علم و عرفان یعنی (گیان) خالص علم یعنی (شدھ گیان)
ہے ہی۔ اور جہاں ستیہ نہیں ہے وہاں عرفان حقیقی یعنی (شدھ گیان)
ممکن نہیں ہو سکتا۔ اسی لئے ایشور نام کے ساتھ (چت) یعنی گیان کے لفظ
کو جوڑا گیا ہے۔ اور جہاں ستیہ گیان ہے وہاں آنند ہی ہوگا۔ شوک یعنی رنج
ہوگا ہی نہیں اور ستیہ شاشوت (یکساں۔ دوامی) ہے اس لئے آنند یعنی مسرت
بھی شاشوت (یکساں۔ دوامی) ہوتا ہے۔ رحمان۔ رحیم۔ غفار۔ واحد
ان سب مختلف الحیثیت الفاظ کا ماخذ ایک ہی ہے جس کا مفہوم [illegible]
پر مشتمل ہے جو میرے خیال میں سنسکرت کے وسیع المعنی لفظ سچدانند کا مرادف
ہے اسی سبب سے ہم ایشور کو سچدانند کے نام سے بھی مانتے ہیں

اسی حق یعنی ستیہ کی پرستش کے لئے ہماری ہستی (وجود) ہے۔ اسی کے
لئے ہماری ہر ایک پرورتی (ارادہ) ہے۔ اسی کے واسطے ہمارا ہر ایک سانس
ہونا چاہیئے۔ ایسا کرنا سیکھ لیں تو ہمیں اور دیگر سب اصول عرفان و سلوک
الٰہیہ یعنی ایشوری نیم خود بخود آ جائیں گے اور ان کی پابندی بھی آسان
ہو جاتی ہے۔ صداقت، حضور قلب یعنی ستیہ کے بغیر کسی بھی اصول

یعنی نیم کی پابندی ٹھیک طور پر ہونی ناممکن ہے۔

عام طور پر ہم "ستیہ" کے معنی "سچ بولنا" بس اتنا ہی سمجھتے ہیں لیکن ہم نے "ستیہ" کے لفظ کا وسیع معنی دیا ایک معنوں میں استعمال کیا ہے۔ خیال میں زبان میں اور عمل میں ستیہ ہی ستیہ ہو۔ اس ستیہ کو مکمل طور پر پانے والے کے لئے دنیا میں اور کچھ جاننے کے قابل نہیں رہتا کیونکہ علم کل یعنی سمپورنا گیان اس کے اندر موجود ہے یہ ہم اوپر بیان کر چکے ہیں۔ اس میں جو موجود نہ ہو وہ ستیہ نہیں ہے۔ گیان نہیں ہے پھر اس میں سے راحت کامل، اطمانیت قلب یعنی سچا آنند تو مل ہی کیسے سکتا ہے؟ اگر ہم اس کسوٹی کو کام میں لانا سیکھ لیں تو ہمیں فوراً یہ معلوم ہو جایا کرے کہ کون سا ارادہ یا خواہش قابل قبول ہے اور کونسا قابلِ ترک۔ کیا دیکھنے کے قابل ہے اور کیا نہیں۔ کیا پڑھنے کے قابل ہے اور کیا نہیں۔ مگر یہ پارس منی روپیا (سب ترم) کام دھینو (سب خواہشات پوری کرنے والی گائے) روپیا "ستیہ" حاصل کیسے ہو؟ اس کا جواب بھگوان نے دیا ہے "ابھیاس اور ویراگ سے "ستیہ" کا میل ملاپ" "ابھیاس" اور ما سوا اس کے باقی سب اشیاء سے لاپرواہی "ویراگ" کہلاتا ہے یہ تے ہوئے بھی ہم دیکھیں گے کہ جو ایک کے لئے ستیہ ہے وہ دوسرے کے لئے استیہ ہے اس سے گھبرانا نہیں چاہیے۔ جہاں سچی یعنی شدھ کوشش ہے وہاں مختلف معلوم ہونے والے سب ستیہ ایک ہی درخت کے بیشمار الگ الگ نظر آنے والے پتوں کی مانند ہیں۔ کیا خدا (پرمیشور) بھی ہر ایک آدمی کو الگ دکھائی نہیں دیتا؟ پھر بھی ہم جانتے ہیں کہ وہ ایک ہی ہے۔ مگر ستیہ نام تو پرمیشور کا ہے اس لئے جسے جو ستیہ جان پڑے اسی کے مطابق ہی وہ عمل کرے

تو اس میں کوئی نقص نہیں - اتنا ہی نہیں . بلکہ یہی غرض ہے اگر ایسا کرنے
میں قبول ہو گئی ہیں تو وہ ضرور سدھر جائے گی۔ کیونکہ ستیہ کی کھوج (تجسس)
کے ساتھ ریاضت یعنی تپسیا لازمی ہے یعنی خود دکھ برداشت کرنا پڑتا ہے
اس کے پیچھے پڑنا ہوتا ہے اس لئے اس میں خود غرضی کی بو تک نہیں ہوتی۔
ایسی بے غرضانہ کھوج کرتے ہوئے کوئی آخر غلط راستے پر آج تک نہیں رہا۔
ذرا سا ادھر ادھر ہوتے ہی ٹھوکر لگتی ہے اور پھر وہ سیدھے راستے پر چلنے لگتا
ہے۔ اس واسطے ستیہ کی تلاش یعنی ارادھنا عشق یعنی بھگتی تو سر کا سودا ہے
اور وہ ہی خدا کا راستہ ہری کا مارگ ہے جس میں بزدلی کے لئے گنجائش نہیں۔ جس میں
ہار شکست جیسی کوئی چیز ہے ہی نہیں وہ تو مر کر جینے کا منتر (جادو) ہے۔

مگر اب ہم اہنسا (عدم تشدد) کے بالکل پاس آ پہنچے ہیں۔ اس پر اگلے
ہفتہ روشنی ڈالوں گا۔

اس ضمن میں ہرشچندر۔ پرہلاد۔ رامچندر۔ حضرت محمد صاحب۔ حضرت
امام حسنؓ و حضرت امام حسینؓ۔ حضرت عیسیٰ مسیح [illegible] نیز پیغمبر فنا فی اللہ
سنتوں کے کارنامے قابل غور ہیں۔

اس لئے سب بچے۔ بڑے۔ بوڑھے۔ مرد۔ عورت۔ چلتے۔ بیٹھتے۔ کھاتے
پیتے۔ کھیلتے یعنی سارے کام کرتے ہوئے حق یعنی ست کی رٹ لگاتے رہیں۔
اور ایسا کرتے کرتے خالص نیند حاصل کر لیا کریں تو کیا ہی اچھا ہو؟ یہ ستیہ روپی
پرمیشور میرے لئے تو رتن چنتامنی یعنی (انمول ہیرا) ثابت ہوا ہے سب کیلئے
ایسا ہی ثابت ہو۔

(ذاتی نوٹ یعنی مصنف) چونکہ مندرجہ الہیات، روحانیات اور عرفانیات
کے فلسفی کے مطالعے کے عادی یا شاغل نہ ہوں گے ان لوگوں کو ستیہ اور

حق کی تعلیم کی یہ طرز ادائیگی بظاہر بہت ہی ادق معلوم ہوگی۔ یہاں تک کہ بعض
کم علم اور بے خبر احباب اسے مہمل تک بھی سمجھ بیٹھیں گے۔ مگر میں دیانتداری اور
ذمہ داری سے عرض کرتا ہوں کہ یہ رموز قرآنیہ پہ مشتمل اور گیتا کے فلاسفی
پہ مبنی ہے

## اہنسا (عدم تشدد)

یاروده جیل مورخہ ۲۹ جولائی سنہ ۱۹۳۰ء

ستیہ اور اہنسا کی راہ جتنی سیدھی ہے اتنی ہی تنگ بھی ہے۔ تلوار
کی دھار پہ چلنے کے سمان ہے۔ نٹ بڑی ہوشیاری سے جس ڈور پہ چل سکتا
ہے ستیہ اور اہنسا کی ڈور اس سے بھی باریک ہے۔ ذرا چوک کے نہیں کہ
آئے نیچے دھڑام سے! ہر لمحے کی خبرداری سے ہی اس میں کامیابی ہو سکتی ہے
لیکن ستیہ کا مکمل حصول تو اس جسم میں ناممکن ہے اس کا محض تصور ہی
کیا جا سکتا ہے۔ فانی جسم کے ذریعہ غیر فانی دھرم کا مشاہدہ ممکن نہیں ہوتا۔ اس
لئے آخر میں اعتقاد یعنی شردھا کی ضرورت پڑ رہتی ہے۔ اسی لئے جگیاسو یعنی متلاشی
کو اہنسا دستیاب ہوئی۔ متلاشی کے سامنے یہ سوال پیدا ہوا کہ راستے میں آنے والی
مشکلات کو برداشت کرے۔ یا جو راستے میں حائل ہو اس کو تباہ کرتا ہوا آگے
بڑھے۔ اس نے دیکھا کہ اگر تباہ کرتا ہے تو آگے نہیں بڑھتا۔ وہ وہیں کا وہیں
رہ جاتا ہے۔ مشکلات برداشت کرتا ہے تو آگے بڑھتا ہے۔ پہلی ہی تباہی میں
اسے احساس ہو جاتا ہے کہ جس ستیہ کی اسے تلاش ہے وہ باہر نہیں اندر ہے
اس لئے جیسے جیسے تباہی کرتا جاتا ہے ویسے ویسے پیچھے پڑتا جاتا ہے اور ستیہ
دور ہٹتا جاتا ہے۔

یہ اہنسا وہ بھدی سی چیز نہیں جسے ہم آج دیکھتے ہیں۔ کسی کو نہ مارنا تو ہے ہی

بُرے خیال کا پیدا ہونا تک بھی ہنسا یعنی (تشدد) ہے۔ اُتاولہ پن یعنی
جلدبازی بھی ہنسا ہے۔ جھوٹ بولنا ہنسا ہے۔ دشمنی اور حسد و کینہ
بھی ہنسا ہے، کسی کا بُرا چاہنا ہنسا ہے۔ دنیا کے استعمال کیلئے جس چیز کی ضرورت
ہے اس پر قبضہ رکھنا بھی ہنسا ہے۔ یہ موہ ہستا یعنی غیر مغرورانہ شکل ستیہ
نارائن (الٰہی) ہے۔ یہ درشن یعنی مشاہدہ کم حوصلگی سے نہیں ہوتے۔ یہ جسم
ہمارا نہیں ہے۔ ہمیں ملی ہوئی دھروہر یعنی مستعار سواری ہے ایسا سمجھ کر
اس کا استعمال کرتے ہوئے ہمیں آگے بڑھنا چاہیے

مجھے لکھنا تو چاہیے تھا آسان مگر لکھا گیا ہے مشکل تاہم جس نے اہنسا کا تھوڑا
بھی وچار کیا ہوگا اسے سمجھنے میں مشکل نہ ہونی چاہیے اتنا سب کو سمجھ لینا چاہیے کہ
اہنسا بغیر تلاش حق ناممکن ہے۔ اہنسا اور ستیہ (حق) سکے کے دونوں اطراف
یا چکنے ٹھیکرے کے ہر دو پہلوؤں کی مانند بالکل یکساں ہیں اس لیے سیدھے کی پہچان
کیسے ہو؟ تاہم اہنسا کو سادھن یعنی (ذریعہ) اور ستیہ کو سادھیہ یعنی منزل مقصود
ماننا چاہیے سادھن ہمارے ہاتھ کی بات ہے۔ اسی وجہ سے اہنسا پرم دھرم مانی
گئی ستیہ پرمیشور ہوا۔ سادھن کی فکر کرتے رہیں گے تو ایک دن سادھیہ کے درشن بھی
ہو ہی جائیں گے۔ ان کا نتیجہ یعنی یقین کر لیا تو جگ جیت لیا۔ ہمارے راستہ میں
خواہ کتنی ہی مشکلات آویں اور بیرونی نظر سے خواہ ہماری کتنی ہی شکست ہوتی
نظر آئے پھر بھی ہمیں وشواس اعتقاد نہ چھوڑ کر ایک ہی منتر جپنا چاہیے ستیہ
ہے وہی ہے۔ وہی ایک پرمیشور ہے۔ اس کے ساکشاتکار یعنی حصول کا ایک
ہی راستہ ایک ہی سادھن یعنی ذریعہ اہنسا یعنی عدم تشدد ہے۔ اسے کبھی نہ چھوڑو
جس ستیہ روپ پرمیشور کے نام سے یہ پرتگیا یعنی ارادہ کی ہے وہ اس کے پالن
یعنی نبھانے کی طاقت دے۔

# کایک پریشرم یعنی جسمانی محنت و مشقت

یارودہ جیل سوموار ۲۶ ستمبر ۱۹۳۰ء

جسمانی مشقت ہر ایک انسانی وجود کے لیے لازمی ہے۔ یہ بات پہلے پہل مجھے ٹالسٹائی کا ایک مضمون پڑھ کر ذہن نشین ہوئی۔ اتنا واضح طور پر اس بات کو سمجھنے سے پیشتر ہی میں نے اس پر عمل کرنا شروع کر دیا تھا۔ جان رسکن JOHN-RUSKIN کی (UNTO THE LAST) پڑھنے کے بعد فوراً ہی جسمانی مشقت انگریزی الفاظ... (BREAD LABOUR) جس کا لفظی ترجمہ روٹی کے لیے مشقت کرنے کی اہمیت اور بھی زیادہ نمایاں ہو گئی۔

روٹی پیدا کرنے کے لیے ہر انسان کو مزدوری کرنا چاہیئے۔ ہاتھ پیر ہلانے چاہئیں یہ ایشور یہ حکم یعنی قانون الٰہی ہے۔ یہ اصل دریافت ٹالسٹائی کی نہیں ہے بلکہ اس کی نسبت ایک گمنام روسی مصنف نے شروع کی ہے۔ اس اصول کو ٹالسٹائی نے شہرت دے کر اپنایا۔ اس کا نمونہ میری آنکھیں بھگوت گیتا کی تیسری ادھیائے میں دیکھ رہی ہیں۔ یگیہ کیے بنا جو کھاتا ہے وہ چوری کا اَن یعنی کھانا کھاتا ہے۔ بغیر یگیہ کے کھانے والے پر چوری صادق ہے۔ یہاں یگیہ کے معنی کایک پریشرم یعنی جسمانی محنت و مشقت ہی مناسب معلوم ہوتے ہیں اور میری رائے کے مطابق نکلتے بھی ہیں۔ عقل بھی اسی طرف رہنمائی کرتی ہے۔ جو مزدوری نہ کرے اسے کھانے کا کیا حق ہی ہو سکتا ہے؟ بائیبل میں لکھا ہے کہ۔

"اپنی روٹی تو اپنا پسینہ بہا کر کما اور کھا"۔ ایک کروڑ پتی بھی اگر پلنگ پر لیٹا رہے اور اس کے منہ میں کوئی دوسرا کھانا ڈالے تو وہ کھا لے۔ اس طرح وہ بہت دنوں تک نہیں کھا سکے گا۔ ایسے کھانے میں اسے صحت، راحت اور خوشی بھی نہیں رہ جائے گی۔ اس لیے وہ ورزش کر کے بھوک پیدا کرتا ہے، مگر وہ کھاتا تو اپنے ہاتھ منہ ہلا کر ہی ہے؟ ایسی حالت میں یہ سوال خود بخود پیدا ہوتا ہے کہ اگر اسی طرح کسی نہ کسی شکل میں شاہ و گدا سب کو

جسمانی ورزش کی ضرورت پڑتی ہی ہے تو پھر روٹی کمانے کی ہی کسرت سب لوگ کیوں نہ کریں؟ کسانوں سے ہوا کھانے اور کسرت کرنے کو کوئی نہیں کہتا۔ اور دنیا کے نوے فیصدی سے بھی زائد لوگوں کا گزارہ کھیتی باڑی پر ہی ہے۔ اگر باقی ماندہ دس فیصدی انسان بھی ان کی پیروی کریں تو موجودہ غذائی مسئلہ کتنی آسانی سے حل ہو جائے؟ اور جسمانی محنت کے اس بے لوث اور پاکیزہ اصول پر سبھی کاربند ہو جائیں تو اونچ نیچ چھوٹے بڑے کا فرق بھی مٹ جائے اور یہ تنگ دنیا راحت کا گہوارہ بن جائے۔
ستیہ اور اہنسا کے حاصل کرنے کے لیے تو جسمانی محنت رام بان یعنی مشکل کشا کا کام دیتی ہے۔

## مذہبی یکسانیت

ذاتی تسلی کے لیے جب میں مختلف مذاہب کی کتابیں مطالعہ کر رہا تھا تب میں نے عیسائیت، اسلام، زردشت، یہودی اور ہندو ان دھرموں کی پستکوں کا اطمینان بخش حد تک مطالعہ کیا تھا۔ میں دعوے سے کہہ سکتا ہوں کہ اس مطالعہ کے وقت بھی مذاہب کے متعلق میرے دل میں یکسانیت کے خیالات کام کرتے تھے۔ میں یہ نہیں کہتا کہ اس وقت بھی مجھے اس بات کا علم تھا۔ اس وقت تو یکسانیت کے لفظ سے بھی مجھے واقفیت نہ ہوگی۔ تاہم اس وقت کے متعلق اپنے حافظہ کو تازہ کرتا ہوں تو مجھے یاد نہیں آتا کہ ان مذاہب کے متعلق نکتہ چینی کرنے کا ارادہ تک بھی پیدا ہوا ہو۔ بلکہ ان کی کتابوں کو مذہبی کتابیں مان کر عزت کے ساتھ مطالعہ کرتا اور سب میں بنیادی مستقل اصول ایک ہی جیسے پاتا تھا۔ کتنی ہی باتیں میں نہ سمجھ سکتا تھا۔ یہی بات ہندو مذہبی کتابوں کے متعلق بھی تھی۔ آج بھی کتنی ہی باتیں نہیں سمجھتا لیکن میں محسوس کرتا ہوں کہ جسے ہم نہیں سمجھ سکتے وہ ضرور غلط ہے ایسا ماننے میں جلد بازی سے کام لینا نامعقول ہے۔ بہت سی باتیں جو پہلے سمجھ میں نہ آتی تھیں آج چراغ کی مانند روشن ہیں۔ یکسانیت کی مشق کرتے رہنے سے ہی …

برت (عہد) لینا کمزوری کا نشان نہیں بلکہ مضبوطی کا نشان ہے۔ اور یہی عین روحانیت ہے۔

## سہشنتا یعنی تحمل و برداشت

مہاتما گاندھی کے آشرم کا عقیدہ ہے کہ دنیا بھر میں رائج الوقت مشہور و مشہور دھرم سب سچائی ہی کو پھیلانے والے ہیں مگر وہ سب نامکمل انسان کے ذریعے ہوئے ہیں اس لئے سب میں عدم تکمیلیت یعنی ادھوراپن رہ گئی ہے۔ لہذا ہمیں جس طرح اپنے دھرم کیلئے عزت ہے اسی طرح غیر کے دھرم کے لئے بھی عزت کے جذبات ہونے چاہئیں جہاں ایسی بردباری پائی جاتی ہو وہاں ایک دوسرے کے دھرم کی مخالفت ممکن نہیں ہوتی۔ نہ ہی غیر مذہب والے کو اپنے مذہب میں لانے کی کوشش کرنا ممکن ہے بلکہ جملہ مذاہب میں جو کمی ہو اس کو پورا ہونے کی دعا ہمیشہ کرتے رہنا چاہیئے۔

محترم دوستو! اب یہاں سے میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ بلاشبہ گاندھی جی کے متعلق یہ یقین کیا جا سکتا ہے کہ انھوں نے عملی سیاست اور روحانیت کو اکٹھا کر دیا ہے لیکن کسی مدبر نے یہ شک نہیں کیا کہ ان میں عملی، روحانی اور سیاسی لیاقت نہیں ہے۔ گاندھی جی کے متعلق ایک موقع پر لبرل وزیر اعظم لائڈ جارج نے کہا تھا کہ وہ موجودہ زمانہ میں تیز فہم اور عمیق النظر سیاستداں ہیں۔ بعض اوقات ان کے مخالفین نے ان کی سیاسیات کو مصداق وَهُمْ يَمْكُرُونَ وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمَاكِرِينَ ۔ انتہا عمیق، دور رس، سازشی اور عیارانہ پایا ہے کہ انھوں نے گاندھی جی پر میکاولی کے طریقے اختیار کرنے کا الزام لگایا ہے جیسا کہ مسٹر پیریا سامی نامی ضخیم کتاب کے سیکڑوں صفحات میں دیکھا ہے۔ لیکن مخلص محققین اور غیر جانبدار مشاہدہ کرنے والوں کے لئے وہ صاف و شفاف

طور پر دیانتدار اور درس دیہ ہیں، اور جو کچھ کہتے ہیں وہی چاہتے ہیں اور اسی کے مطابق عمل بھی کرتے ہیں اور ہمیشہ اپنے پتے میز پر رکھ دیتے ہیں ان کا ظاہر و باطن ہمیشہ یکساں رہا اور حق و صداقت کے سراپا مجسمہ تھے اور باعمل مصلح ہونے کی وجہ سے ان کو بجا طور پر کرم یوگی کہا جا سکتا ہے۔

بذریعہ ستیہ اور اہنسا آپ نے یہ معلوم کر لیا کہ ایک اچھے مقصد کیلئے لڑائی کرنیوالا گروہ چاہے تو تشدد کا سہارا لئے بغیر اپنے پر کئے گئے مظالم کا ازالہ کرا سکتا ہے اور ظلم و بے انصافی کے خلاف تشدد و مادی طاقتوں کے رسمی ہتھیاروں کی بجائے اس کے پاس سچائی اور عدم تشدد کے روحانی اور اخلاقی بہترین اور زیادہ موثر ہتھیار موجود ہیں۔

قرآن شریف کی زبان میں گاندھی جی نے بفحوائے قُلْ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا اپنی حیات میں بہت سے موقعوں پر عملاً دکھلا دیا کہ سچائی کو اپنی کامیابی کی خاطر جھوٹ اور تشدد کے سہارے اور کسی تعاون کی ہرگز ضرورت نہیں پڑتی۔ برعکس اس کے جھوٹ اور تشدد کو اپنی کامیابی کی خاطر قدم قدم پر ہمیشہ سچائی اور دھرم ہی کی مدد لینی اور دہائی دینی پڑتی ہے۔ کوئی فرد ہو یا گروہ غریب ہو یا ہفت اقلیم کا بادشاہ جس کو اپنی پالیٹکس، چالاکی اور مادی طاقت پر نازہی کیوں نہ ہو مگر اس کو لڑتے وقت بظاہر سہی مگر پھر بھی اپنی بے قصوری سچائی اور اپنے برحق ہی ہونے کا اعلان کرنا پڑتا ہے اور اپنی حق تلفی اور صداقت ہی یعنی "ستیہ اور اہنسا" کی ہی دہائی دکھلا کر خلق اللہ کی نگاہ میں اپنے اقدام جنگ کا جواز ثابت کر سکتا ہے اور تب ہی لوگوں کی ہمدردی حاصل کر سکتا ہے اور اپنے لشکر اور موافقین کو محاذ جنگ کے لئے دل سے مستعد و مجتمع کر سکتا ہے۔

ایک ستیہ آگرہی ایک بہترین عدم تعاون یا ہڑتالی ہوتا ہے کیونکہ اس کی قوت فیصلہ، جذبہ، غصہ یا نفرت سے دھندلی نہیں ہوتی وہ اپنے دشمن کو غیر مسلح

کر دیتا ہے اور بدی کی طاقتوں سے عدم تعاون کرنے کی بنا پر خدا سے زیادہ ہمدردی
حاصل کر لیتا ہے۔ نیز وہ اس اعتقاد سے بھی پختہ دل ہو جاتا ہے کہ اپنی مرضی سے
برداشت کی گئی تکلیف ہمیشہ انسان کو اونچا کرتی ہے۔

لہذا اے بھائیو! گاندھی جی کی اس سادی مگر حقیقی و گہری فلاسفی جو حدیث
نبوی صلعم "اِنَّ خَیْرَ الزَّادِ التَّقْوٰی" پر مبنی ہے اس کی بے پایاں گہرائیوں میں ڈوب
کر غور کرو اور اس آسمانی و ابدی اصول پر قربان جاؤ اور تب دیکھو کہ اس وقت کی دوزخ
کی طرح دہکتی ہوئی دنیا کیسے پھر بہشت و گلزار بن جاتی ہے۔

## لفظ کا ف

### فرقہ پرستوں کے الفاظ کے خطرناک فتنے

آج کل ہمارے نو آزاد ملک کے اکثر فرقہ پرست اخبار اور ناعاقبت اندیش اشخاص نے
الفاظ کی آڑ لے کر ہندو مسلمانوں میں نفاق اور کشیدگی کے بڑھانے کا ایک نہایت ہی
خطرناک مفسدانہ شغل اختیار کر لیا ہے جس کی وجہ سے ملک کا چپہ چپہ مسموم و مخدوش
ہوتا چلا جا رہا ہے اور آئے دن پیچیدہ ترین مسائل ملک کے سامنے آ کھڑے ہوتے چلے جاتے ہیں
یہ انسان نما درندے اور مفتنین لوگ "اَلْفِتْنَةُ اَشَدُّ مِنَ الْقَتْلِ" (ترجمہ) "فتنہ انگیز
افواہ اور اقوال اور حرکات: قتل کرنے اور خون کی ہولی کھیلنے سے بھی زیادہ خطرناک
ہیں" کے مسلمہ ہولناک نتائج سے بے خبر اور ۔۔

جَرَاحَاتُ السِّنَانِ لَهَا الْتِیَامٌ ؛ وَلَا یَلْتَامُ مَا جَرَحَ اللِّسَانُ

(ترجمہ) نیزے اور ہتھیار کے زخم علاج سے مندمل ہو جاتے ہیں مگر زبان کے کہے ہوئے
لفظ کا پیدا شدہ زخم اتنا شدید اور زہریلا ہوتا ہے کہ اس کا اندمال ناممکن ہے" کے
مصداق مہلک ترین نتائج سے غافل نہیں جانتے کہ یہ نشتر کے زہر آلود یہ الفاظ بیچارے
معصوم بیگناہوں کو چشم زدن میں موت کے گھاٹ اتار دیتے ہیں اور اس جنگ جو

اور الدالخدام انسان کی بہیمانہ سفاکیوں اور بربریتوں کے مقابلے میں جنگل کے خونخوار درندے بھی ہیچ نظر آتے ہیں۔ آج کل کے شریف غنڈے اور ہتھوڑے لکھے پڑھے فرقہ پرست اور نام نہاد مذہبی شہدے فساد پھیلانے کے لئے چند لگتے ہوئے الفاظ چھانٹے ہیں جن میں سے ایک بنیادی لفظ کافر ہے جس کے ذریعے سے یہ فسادی، مکار اور ازلی منافق غنڈوں کی بدکرداریوں اور پاکستان کی آڑ لے کر اسلام جیسے مقدس اور آئیڈیل مذہب پر برابر حملہ کرتے رہتے ہیں اور ہندو پبلک کو ہمیشہ یہ کہہ کر مشتعل کرتے رہتے ہیں کہ دیکھو مسلمان تم کو کافر کہتے ہیں اور کافروں کے خلاف "جہاد" یعنی (مذہبی جنگ) کو ضروری سمجھتے ہیں۔

یعنی غنڈوں کی مذمت اور پاکستان کی مخالفت کرنے کے بجائے براہ راست مذہب اسلام ہی پر ہاتھ صاف کرنے کو اپنا مشغلہ بنا لیا ہے۔ یہ ناعاقبت اندیش گولڑے کے کیڑے نہیں سمجھتے کہ اگر مذہب اسلام کے خلاف نفرت پھیلائیں گے تو پھر باہر کے مسلم ممالک کے کان کھڑے ہوں گے اور انھیں بھی سوچنا ہوگا کہ ہندستانی اخبارات اور مستند فرقے کے اکابرین کی اس فساد انگیز پالیسی کی موجودگی میں ایشیائی گروپ کی ترقی کے لئے دنیر ہندستان کی سیکولر اسٹیٹ کی سیکولرازم یعنی جمہوریت کی روشنی میں ان کا موقف کیا ہے۔ اور اندرون ملک کے باہمی اختلافی مسائل کی آڑ میں ایشیائی ترقی اور ہندستان کے روشن مستقبل پر کتنا کاری ضرب لگے گا۔ ممکن ہے کہ ہمارا یہ کہنا تنگ نظر فرقہ پرستوں پر شاق گذرے مگر آج کل کے اپنے اندرون ملک کے لیل ونہار کو اور بین الاقوامی عالمگیر تبدیلیوں اور حالات کو بہ نظر غائر دیکھتے ہوئے ہم یہ سمجھتے ہیں کہ اس معاملہ کی طرف حکومت کو توجہ دلا کر حکومت کی سیکولر اسٹیٹ کی جمہوریت کی اور عوام کے مفاد کی زبردست خدمت ہم انجام دے رہے ہیں۔

کیا یہ خطرہ کی بات نہیں کہ اسلام پر یہ گروہ الزام لگا کر ساری اسلامی دنیا کو ہندوستان
کی طرف سے متنفر کر دیا جائے اور باہر کی دنیا میں یہاں کی اکثریت کا اعتماد اٹھ جائے
اگر اس بات کا امکان ہے تو کیا ہماری خدمت کا خیر مقدم نہیں کیا جائے گا کہ ہم
حکومت کو اس خطرہ سے آگاہ کر رہے ہیں اور اس کی ساکھ کو بچانے اور اس کی جمہوری
اسپرٹ کو باقی رکھنے کے لئے یہ مشورہ دے رہے ہیں کہ وہ ہندوستان کے ایسے
پریس اور غیر ذمہ دارانہ مقرروں پر کڑی نگاہ رکھے جو زہریلے الفاظ سے
فرقہ وارانہ اعصابی جنگ کو برانگیختہ کیا کرتے ہیں اور اسلام و پاکستان کو مترادف
سمجھنے والوں سے بھی باز پرس کریں۔
چنانچہ اپنی اس مختصر تصنیف میں سر دست محض ایک ہی لفظ کافر کی مختصرا
تشریح کر کے میں اس کریہہ الزام کو دور کر دینا چاہتا ہوں کہ آیا حقیقتاً مذہب
اسلام غیر مسلموں کی طرف سے نفرت پھیلاتا ہے یا لفظ کافر واقعی کوئی ایسا لفظ
ہے جس سے ہر غیر مسلم کو چڑھنا اور دکھ محسوس کرنا چاہیئے؟
یہ بات بالکل صحیح ہے کہ اسلام نے مذہب کے اعتبار سے لوگوں کو دو گروہوں
میں تقسیم کیا ہے ایک گروہ وہ ہے جو اسلام کو مانتا ہے اور اس تعلق کی بناء پر اپنے
آپ کو مسلم یا مومن کہتا ہے۔ دوسرا گروہ وہ ہے جو اسلام کو نہیں مانتا اور اسے اس
انکار کی وجہ سے کافر کہا جاتا ہے۔
یعنی مسلم وہ ہے جو اسلام کو مانے اور کافر وہ ہے جو اسلام کا انکار کرے۔ اب اگر کوئی
شخص کسی شخص سے یہ کہے سے لفظ کافر سے چڑھتا ہے تو اسے اختیار ہے کہ وہ اپنے کو
کافر کے بجائے مسلم کہلائے۔ اگر وہ اپنے آپ کو مسلم بھی نہیں کہتا کیونکہ وہ اسلام کو نہیں
مانتا تو وہ یہ تو ضرور کہے گا کہ وہ اسلام کا منکر ہے۔ اگر وہ مسلم ہونے سے انکار کرتا ہے
تو بالکل ٹھیک کرتا ہے مگر اسے معلوم ہونا چاہیئے کہ کافر کے یہی معنی ہیں کہ وہ اسلام کا

منکر ہے۔ اس سے زیادہ کافر کے کوئی اور معنی نہیں۔

مختصر یہ ہے کہ کوئی شخص اسلام کا اقرار کرے گا یا انکار۔ پہلی صورت میں ہم اسے مسلمان کہیں گے اور دوسری صورت میں کافر کیونکہ عربی زبان میں کافر کے معنی منکر کے ہیں۔ یہ کافر کا لفظ کوئی گالی نہیں ہے نہ اس میں توہین یا تحقیر کا کوئی شائبہ ہے۔ آپ نے کسی کو منکر نہیں کہا کافر کہہ دیا۔ الفاظ کے انکار سے حقیقت کو نہیں بدلا جا سکتا۔ البتہ آپ ایک سوال ضرور کر سکتے ہیں وہ یہ کہ اگر کافر کے معنی منکر یا انکار کرنے والے کے ہیں تو کیوں نہ مسلمان کو بھی کہا جائے؟ کیونکہ وہ بھی تو دوسرے مذاہب سے انکار کرتے ہیں اور اسلام کے سوا کسی دوسرے مذہب کو نہیں مانتے۔ یعنی جب مسلمان یہ کہتے ہیں کہ وہ ہندو دھرم کو نہیں مانتے تو گویا وہ ہندو دھرم کے منکر ٹھہرے اور جب منکر ہوئے تو کافر بھی ٹھہرے ہوئے کیونکہ کافر اور منکر ایک ہی حقیقت کے دو نام ہیں۔ بلاشبہ یہ سوال بالکل صحیح ہے اور اس کا جواب بھی بالکل صاف ہے کہ اس نسبت و معنی میں مسلمانوں کو بھی کافر کہا جا سکتا ہے بلکہ قرآن کریم کی تصریح کے مطابق وہ مسلمان ہی نہیں ہوتا جو کافر بالطاغوت نہ بنے اور ماسوا اللہ سے انکار نہ کرے۔ اور چونکہ متقی و مخلص مسلمان ان تمام چیزوں سے انکار کرتا ہے جن کو اور دیگر مذاہب کے توہم پرست نصرانی اور عیسائی گروہ میں مانا جاتا ہے۔ اس لیے وہ اس اعتبار سے کافر ہے۔ خود قرآن پاک نے کہا ہے کہ "مَنْ يَكْفُرْ بِالطَّاغُوتِ وَيُؤْمِنْ بِاللَّهِ" "جس نے طاغوت سے کفر کیا اور خدا پر ایمان لایا اسی نے گویا نجات کا علمبردار ہے۔ ایک دوسری جگہ ایک بت پرست کے پیغمبر کی زبانی کہلوایا گیا ہے کہ "وَكَفَرْنَا بِكُمْ" ہم تمہاری ہر بات کا انکار کر کے کافر ہوئے۔ یعنی ہم تم لوگوں کی نسبت سے کافر ہیں کیونکہ ہم تمہارے عقائد کو نہیں مانتے۔ اور تم ہماری نسبت سے کافر (منکر) ہو کیونکہ تم اسلام کو نہیں مانتے۔ گویا اسلام کی اصطلاح میں

تمام مسلمان "کافر بالطاغوت" ہیں۔ اور تمام غیر مسلم کافر بالاسلام۔ پھر اس لفظ میں برائی کیا ہوئی؟ اور اس کی آڑ لے کر دوسروں کو اسلام اور مسلمانوں کے خلاف کیوں مشتعل کیا جاتا ہے؟ اگر لفظ کافر گالی ہے تو تمام غیر مسلم ہر مسلمان کو کافر بالطاغوت کہا کریں۔ مگر اسلام کو تو بدنام نہ کریں اور یہ تو نہ کہیں کہ مسلمان دوسروں کو کافر کہہ کر ان کی تحقیر و توہین کرتے ہیں یا ان کے خلاف اشتعال پھیلاتے ہیں۔

دوستو! زبان اور ادب کا اصولی فیصلہ اہل زبان پر ہی مبنی ہوتا ہے اور کسی لفظ کی تحقیق اور اس کے معنی موضوع لہٗ کا تجزیہ اہل زبان ہی کے موقع استعمال سے کیا جا سکتا ہے۔ قرآن کریم نے منکر حق کے لیئے "کافر" کا استعمال کیا ہے۔ حاشا وکلا اس سے چڑھانا مقصود نہیں۔ یہ وہ لفظ ہے جسے کہ معظم کے خاص اہل زبان منکرین نے فخریہ اپنے لیئے اختیار و استعمال کیا تھا۔ وہ قادر الکلام عرب اگر اس لفظ "کافر" سے بُرا مانتے تو بھلا خود اپنے لیئے کیوں بولتے مہبط قرآن پاک حضرت محمد صلعم نے جب اسلام کی عالمگیر صداقتوں اور تعلیموں کو اہل عرب کے سامنے پیش کیا تو مکہ والوں نے قبول کرنے سے انکار کر دیا اور فخریہ کہا اِنَّا بِمَا اُرْسِلْتُمْ بِهٖ كٰفِرُوْنَ سورۂ احزاب (ترجمہ) اے محمد ہم تم پر نازل شدہ حقیقتوں کو نہیں مانیں گے۔ یعنی ہم ان کے کافر ہیں۔ آگے پھر کہا وَلَمَّا جَآءَهُمُ الْحَقُّ قَالُوْا هٰذَا سِحْرٌ وَّاِنَّا بِهٖ كٰفِرُوْنَ ۝ جب ان کے پاس حق پہنچا تو کہنے لگے کہ یہ جادو ہے ہم اسے نہ مانیں گے۔ قرآن کریم نے برائی اور شر کیلیئے ان کے درجات کے لحاظ سے مختلف الفاظ استعمال کیئے ہیں مثلاً عصیان۔ اثم۔ فحشاء۔ خبث۔ فسق۔ جحود۔ ظلم۔ کفر اور کہیں ان سب کو ایک جامع لفظ "منکر" سے تعبیر کیا ہے۔ ان میں سے لفظ کافر (جو گرامر کے لحاظ سے کفر کا اسم فاعل ہے) کا استعمال نرم ترین اصول انکار کے لیئے کیا گیا ہے جس کو ہر مذہب کے پیرو ایک دوسرے کے لیئے لفظاً اصولی انکار کے موقع پر استعمال کر سکتے ہیں۔ ہاں یہاں ساتھ ہی ساتھ یہ بھی ضرور سمجھ لیجیے کہ لفظ کفر میں انکار کا مفہوم ہے اور کبیرہ گناہوں کی انتہائی صورتیں ہیں جن کی تمام مذاہب

نے اپنے اپنے دائرہ اور اصول کے اندر بالاتفاق شدت سے مذمت کی ہے۔
معزز احباب! غور کیجئے کہ لفظ کافر کا مطلب کیا تھا اور اسے کیا سے کیا بنا دیا گیا۔
میری اس تشریح کو پڑھ کر قلب کی سچائی اور دماغ کی دیانتداری سے کام لیجئے اور اب
بھی بعد از خرابی بسیار لفظ کافر کے پردہ میں اسلام اور مسلمانوں کے خلاف آئندہ
فرقہ وارانہ نفرت ہرگز نہ پھیلائیے اور کسی مفسد فتین مقرر یا شر انگیز و غیر محتاط
مضمون نگار یا پاکستان کے کسی [illegible] حکام کو تعصب تنگ نظری سے اسلام کا مرادف
و مثنی سمجھ کر اپنی مخالفانہ الزام کا رخ خواہ مخواہ مذہب اسلام کی طرف نہ پھیریئے۔
میری اس نصیحت کو اچھی طرح یقین کر لیجئے کہ بنی نوع انسان کے لئے سب سے
زیادہ ضرورت ایمانداری اور دیانتداری ہی کی ہے۔

شنیدم کہ مردان راہ خدا ؛ دل دشمناں ہم نہ کردند تنگ
ترا کے میسر شود ایں مقام ؛ کہ با دوستانت خلاف است و جنگ

ایسا نہ ہو کہ لوگ اپنے قول پر ہی محدود رکھتے ہیں کہ کہیں سے بھی بدنیتی یا فتنہ کی بو تک
نہ آنے پائے اور ہمارے یہ قول و فعل سے کسی کا دل دکھے جو مہاتما گاندھی کے اصول اہنسا
کا لطیف ترین [illegible] ہے۔ مولانا روم نے کیسے فلسفیانہ طور پر اس مبارک اور
مقدس [illegible] مسئلہ کو حل کیا ہے

دل بدست آور کہ حج اکبر است ؛ از ہزاراں کعبہ یک دل بہتر است

ایک انسان کے دل کی قدر و قیمت تو ہزاروں کعبہ، مساجد، مندر اور گرجے سے
بھی زیادہ ہے۔ حضرت انسان کا دل تو دنیا کی ساری چیزوں سے اعلیٰ و افضل ہے۔
یہاں تک کہ خدا اور ایشور کا یہی زندہ گھر ہے۔ مگر ہائے افسوس! ہمارا یہ عالم
کہ سب سے زیادہ بے حرمتی اور بے قدری آج ہم اسی قلب انسانی اور انسان کی
کرتے ہیں۔ اللّٰھم اھدنا وارحم علی اخواننا۔

یہ قتل عام یہ خونریزیاں یہ سفاکی — درندگی میں درندوں سے بڑھ کے بیباکی

یہ جور و ظلم یہ وحشت بنام آزادی — حقیقت اپنی زمانہ کو تم نے دکھلا دی

ضعیف و بیکس و مظلوم پہ ستم رانی — یہی ہے طور جہانگیری و جہانبانی

تمہارے نام سے انسانیت بھی لرزاں ہے — تمہارے طرز سے چشم فلک بھی حیراں ہے

قدم قدم پہ قیامت اٹھائے جاتے ہو — نفس نفس نئے فتنے جگائے جاتے ہو

یہی عظمت تہذیب مشرقی کا ثبوت — بتاؤ آگیا ہو کہیں اور وطن کے سپوت

کلاہ عظمت و اقبال تم کو راس نہیں — کہ بھیڑیوں کی جماعت کا یہ لباس نہیں

نہیں طریق یہ دنیا میں شادکامی کا — ابھی طلسم ہے چھایا ہوا غلامی کا

نظر میں بغض و عداوت دلوں میں ہے کینہ — یہ شعلہ زار جہنم ہے یا کہ سینہ ہے

بزعم خویش تم ہندو بھی ہو مسلماں بھی — مگر بتاؤ تو آخر ہے کوئی انساں بھی

خیال عفت زہرا نہ عصمت سیتا — دلوں میں ہے نہ عظمت قرآں نہ ہدایت گیتا

خدا کے واسطے اپنے کیے پہ شرماؤ — نہیں کسی پہ تو خود پر ہی رحم فرماؤ

کیے وہ ظلم خود اپنے ہی جسم و جاں کے لئے — رہا نہ ظرف ستم کوئی آسماں کے لئے

اگر عمل کی مکافات رسم فطرت ہے

مآل کار یہ خونبار چشم حسرت ہے

---

(۵۵)

## "دل کی آواز"

رحیم و رحمۃ للعالمین کے چاہنے والو! — کرشن و رام کو اوتار دل سے ماننے والو!

مقام کعبہ و دیر و کلیسا جاننے والو! — گرو نانک سے پیارے کا لہجہ پہچاننے والو!

وطن کی خون میں ڈوبی ہوئی روداد بھی سن لو

دل آزردہ و رنجور کی فریاد بھی سن لو

ابھی ہندوستان کا حال دردانگیز تھا جس دم — یہاں پہ جبر انگلستان طوفان خیز تھا جس دم
گلے پر ہندوؤں کے خنجر انگریز تھا جس دم — دل مسلم میں افرنگی کا تیر تیز تھا جس دم

اٹھارہ سو ستاون میں تھیں [illegible] کے پیچھے
پرخچے تم نے انگریزوں کی سطوت کے اڑائے تھے

مگر اب تم ظفر کی داستاں کیا بھول بیٹھے ہو — بھگت سنگھ کی موت دت کی تکلیفیں کیا بھلا بیٹھے
اودھ کی بیگموں کی سسکیاں کیا بھول بیٹھے ہو — مگر جھانسی کی رانی کا ساں کیا بھول بیٹھے ہو

بھلا یا تم نے صبح دور ٹیپو کا اجالا بھی
نہیں کیا یاد تم کو قصہ جلیانوالا بھی

جو کل انگریز سے لڑتے تھے وہ آپس میں لڑتے ہیں — بغل میں چرچل بیٹھا ہے فرنگی خوب ہنستے ہیں
دلیرو آج جو تیور تمہارے یوں بدلتے ہیں — دیار ہند کے دامن پہ کیسے داغ لگتے ہیں

بتاؤ کس لئے زخمی دل آزاد کرتے ہو
کمائی آج گاندھی جی کی کیوں برباد کرتے ہو

ابھی پرسوں یہ کہتے تھے جہاں کے رہنما ہم ہیں — غریبوں کا سہارا بیکسوں کا مدعا ہم ہیں
یتیموں کے نگہباں بیوگاں کا آسرا ہم ہیں — وطن کو ناز ہو جن پہ نرالے سورما ہم ہیں

جری ہو یا بہادر ہو مگر اپنے لئے تم ہو !!
جو سچ پوچھو تو آدم خور بن کے پھر رہے تم ہو

کبھی کیا رام لچھمن نے غریبوں کو ستایا تھا — کبھی کیا ہاتھ ارجن نے ضعیفوں پہ اٹھایا تھا
رسول پاک نے کب اور کس پر ظلم ڈھایا تھا — شہید کربلا نے حق پہ اپنا سر کٹایا تھا

گرو نانک نے جور و ظلم کی بنیاد کب رکھی
روا انسان پہ انسان کی بیداد کب رکھی

مگر تم ہو کہ کمزوروں پہ جور و ظلم ڈھاتے ہو — بہادر کے مقابل پیٹھ دکھا کر بھاگ جاتے ہو

درندے ہو کہ بچوں کو وطن کے پھاڑ کھاتے ہو — بڑے بزدل ہو تم ہتھیار عورت پر اٹھاتے ہو

ستم کرتے ہو سیتا کی چہیتی لڑکیوں پہ تم
غضب ڈھاتے ہو حضرت فاطمہؓ کی بیٹیوں پر تم

وطن کی شان جن پھولوں سے تھی ان کو گرا ڈالا — بچے تھے چار تنکے ہائے ان کو بھی جلا ڈالا
وطن کے کام آتے ان جوانوں کو مٹا ڈالا — دعائیں جن سے ملتیں ایسے بوڑھوں کو اڑا ڈالا

ستم ہے گود کے بچوں کا تم خوں چاٹ لیتے ہو
غضب ہے چھاتیاں بھی ماؤں کی تم کاٹ لیتے ہو

اگر تم نے درندہ پن کی یہ عادت نہیں بدلی — فساد و ظلم کی برباد کن خصلت نہیں بدلی
غریبوں کی اگر بگڑی ہوئی حالت نہیں بدلی — کسی صورت جو اب بھی ملک کی صورت نہیں بدلی

عجب کیا ہے غلامی کی گھٹا پھر سر پہ چھائے گی
مورخ کو تمہارے ذکر سے بھی شرم آئے گی

چونکہ یہ کتاب دو ایسی عظیم الشان شخصیتوں کے حالات کی حامل ہے جو ایک طرف عالم سیاست کے امام ہیں تو دوسری طرف رموز تصوف و معرفت میں بھی اپنے وقت کے پیشوا۔ اس لئے جی چاہتا ہے کہ فارسی کے مشہور مشاہیر صوفی شعرا کے چند شہرۂ آفاق کلام کو بھی شریک کر دوں۔

## حضرت حافظ رحمۃ اللہ علیہ

الا یا ایها الساقی ادر کاسا و ناولها — که عشق آسان نمود اول ولے افتاد مشکلها
به بوئے نافه کاخر صبا زاں طره بکشاید — ز تاب جعد مشکینش چه خوں افتاد در دلها
به مے سجاده رنگیں کن گرت پیر مغاں گوید — که سالک بے خبر نبود ز راه و رسم منزلها
مرا در منزل جاناں چه امن عیش چوں هر دم — جرس فریاد می دارد که بر بندید محملها
شب تاریک و بیم موج و گردابے چنیں هائل — کجا دانند حال ما سبکباران ساحلها
همه کارم ز خود کامی به بدنامی کشید آخر — نهاں کے ماند آں رازے کزو سازند محفلها

حضوری گر ہمی خواہی ازو غافل مشو حافظ
متی ما تلق من تہوی دع الدنیا واہملہا

## حضرت خسرو رح

دلم در عاشقی آوارہ شد آوارہ تر بادا | تنم از بیدلی بیچارہ شد بیچارہ تر بادا
بتاراج اسیران زلف تو عیاری دارد | بخون ریزی غریبان چشم تو عیارتر بادا
گر اے زاہد دعاے خیر می خواہی مرا این گو | کہ آن آوارہ کوئے بتان آوارہ تر بادا
دل من پارہ گشت از غم نہ زانگونہ کہ بہ گردد | اگر جانان بدین شاد است یارب پارہ تر بادا
ہمہ گویند کز خونخوارگیش خلقے بجان آمد | من این گویم کہ بہر جان من خونخوار تر بادا

چو با تر دامنی خو کرد خسرو با دو چشم تر
باب چشم مژگان دامنش ہموارہ تر بادا

## حضرت غنی رح

جنونے کو کہ از قید خرد بیرون کشم پا را | کنم زنجیر پاے خویشتن دامان صحرا را
اگر شہرت ہوس داری اسیر دام عزلت شو | کہ در پرواز دارد گوشہ گیری نام عنقا را
لباس ما سبکساران تعلق بر نمی تابد | بود ہمچو حباب از بخیہ خالی پیرہن ما را
غنی ساغر بکف جمشید پیش میفروش آمد | کہ شاید در بہاے بادہ گیرد ملک دنیا را
نمی جان زدست سخت گیران میتوان بردن | بزیر تیغ ہرگز کس نگیرد خامۂ مو را
توانند صورتے دادن خیال آں پری رو را | مصور گر کند از بال عنقا خامۂ مو را

## دیگر

گفت گو یک رنگ نبود غافل و ہشیار را | در نفس باشد تفاوت خفتہ و بیدار را
دل بہ استدلال بستم ماندم از مقصود دور | نردبان کردم تصور راہ نا ہموار را
سخت دل کے می رساند بیرون خود را بکام | آب پیکان تر نمی سازد لب سوفار را

مروت لیکے آیا تھا محبت لیکے آیا تھا — کوئی سمجھا کہ میرا تھا ہیں سمجھا کہ میرا تھا
وہ صلح و آشتی کا دیوتا تھا اس زمانے میں — اُسی نے رنگ عنائی بھرا غم کے فسانے میں
زمینِ ہند ٹھرائی مچا اسلام عالم میں — کہا جس دم جواہر لال نے "باپو نہیں ہم میں"
ہمیں ہیں مسلکِ محسن شناسی چھوڑنیوالے — کنارے پر پہونچتے ہی سفینہ توڑنے والے
یہ اچھی قوم ہے جو قوم کے سردار کو مارے — یہ اچھا دھرم ہے جو دھرم کے اوتار کو مارے
اکیلی جان اسکی بوجھ دنیا بھر کا سہتی تھی — مگر جو بات کہتا تھا وہ آخر ہو کے رہتی تھی

ہزاروں رحمتیں راہِ خدا میں مرنیوالے پر
حسین ابنِ علی رضہ کی یاد تازہ کرنے والے پر

## تھا بُرے وقت میں بیکس کا سہارا گاندھی

ہم سے بے وقت کیا تو نے کنارا گاندھی — اس تری موت نے بے موت ہی مارا گاندھی
تیری تجویز میں دنیا کو تکلف ہے ابھی — ہے ضرورت کہ جنم لے لے دوبارا گاندھی
تیرے اقوال نے دنیا کو دئے ایسے وہ سبق — غیر قومیں بھی پکار اٹھیں ہمارا گاندھی
تجھ سے جب ہر کو امیدیں لگی رہتی تھیں — تھا بُرے وقت میں بیکس کا سہارا گاندھی

ہائے اس قوم کے اک فرد نے مارا تجھکو
تو نے جس قوم کو پستی سے ابھارا گاندھی

ابھی ہوگا نہ دل آزردہ آہ و فغاں پر — تجھے روئے گا اے گاندھی ابھی ہندوستاں برسوں
در وطن ہر چند مرگِ ناگہاں تو یافتی — موت می گو بہ حیات جاوداں تو یافتی
اٹھ گیا دنیا سے رہبر پاسبانِ ہند کا — مرثیہ خواں ہے ہر اک گوشہ جہانِ ہند کا
فتنہ و شر جو یہ بن کر آیا تھا کس آئین ہیں — پاسباں جاتا رہا ہے آستانِ ہند کا
آہ اے گاندھی نہیں تنہا یہ تیری ہی وفا — بہہ گیا خوں آج ہر پیر و جوانِ ہند کا
تیرے قاتل نے شرافت پر سیاہی پھیر دی — ہر ورق کالا ہے گویا داستانِ ہند کا

میں اپنے حسب ذیل معزز ترین احباب کا ازحد ممنون ہوں جن کی تمہیدی یا تبصراتی
اور حوصلہ افزا نوٹیں اور اقوال میری اس تصنیف کی اشاعت کی محرک ہوئیں میرے محترم
دینی دوست شفاء الملک حکیم مولوی احمد صاحب عثمانی پرنسپل یونانی میڈیکل کالج
الہ آباد و عالی جناب ٹھاکر گورکھ پرشاد صاحب ایڈوکیٹ و سابق اسسٹنٹ کلکٹر
درجہ اول دیوریا و رائے بہادر ٹھاکر رام کومل ساہی مجسٹریٹ فرسٹ کلاس دیوریا
و محترمی حکیم حاجی مولوی محمد ولی آسی صاحب فرنگی محلی و فخر فن حکیم عبدالحلیم صاحب
لکھنوی و حکیم رحمت اللہ خاں صاحب بالے پوری و میرے محترم بزرگ و سچے محب
ملک و قوم مولوی سید مظفر حسین صاحب ایم۔ ایل۔ اے نائب صدر صوبائی کانگریس کمیٹی
یوپی و پنڈت بشناتھ پانڈے وکیل و مسٹر ابرار احمد صاحب سب انسپکٹر پولیس دیوریا
کے مکمل اصرار تھے کہ تم اپنے مطالعہ کی خاص روشنی میں مہاتما جی مرحوم آنجہانی سے متعلق
کچھ ضرور لکھو۔ مزید برآں محترمی ابرار احمد صاحب موصوف نے طباعتی لوازمات و مصارف
میں بھی کافی مدد فرمائی جس کا میں بیحد مشکور ہوں۔

تصنیف زیر قلم پر دیگر اکابرین نے اپنے اپنے پسندیدہ خیالات کا اظہار اپنے
جن لفظوں میں کیا ہے وہ درج ذیل ہیں۔

## تبصرات

تبصرہ عالی جناب مسٹر C.B. دوبے صاحب ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ و کلکٹر ضلع دیوریا
J. A. S.

I HAVE READ THESE PAGES BY MAULANA HAKIM HAJI MO-
HAMAD NURUL HAQ LARI WITH INTEREST. THE LIVES
OF SOCRATES AND MAHATMA GANDHI HAVE BEEN
AND WILL BE A SOURCE OF INSPIRATION TO MEN
OF ALL TIMES. THE AUTHER DESERVES COMMENDATION

FOR BRINGING THE SALIENT FEATURES WHICH MAKE THEM GREAT TO THE NOTICE OF THE AVERAGE READER.

C. B. DUBE. M. Sc. I. A. S.
COLLECTOR & DT MAGISTRATE
DEORIA

DECEMBER 19. 1945

(ترجمہ) مولانا حکیم حاجی محمد نورالحق صاحب انصاری کی لکھی ہوئی اس کتاب کے اوراق کو میں نے دلچسپی سے پڑھا۔ مہاتما گاندھی اور سقراط کے حالات زندگی ہر زمانہ کے انسانوں کے لیے مشعل تعلیم و تلقین کا کام کرتے رہے ہیں اور کرتے رہیں گے۔ موصوفین کے مخصوص حالات خیالات اور نظریات کو مصنف نے جس احسن طریقے سے لکھا ہے اس پر مصنف مستحق داد و تعریف ہیں۔ اس لئے کہ ایسی واضح تصنیف سے متوسط تعلیم کے لوگ بھی مستفید ہو سکتے ہیں۔

سی۔ بی۔ دوبے ایم۔ ایس۔ سی۔ آئی۔ اے۔ ایس
ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ و کلکٹر ضلع دیوریا
مورخہ ۱۹ر دسمبر ۱۹۴۹ء

موصوف کا پورا نام پنڈت چندر بہاری دوبے ہے۔

نوٹ:- موصوف کا جون ۱۹۵۰ء میں تبادلہ ہو گیا اور آج کل ضلع گورکھپور کے کلکٹر ہیں۔ (دیگر نوٹ) ابھی مورخہ ۲۰ اپریل ۱۹۵۱ء کو پشہناگ میلہ واقع تحصیل سلیم پور میں جو بلوہ اور ڈکیتی ہوئی ہے جس میں تقریباً سیکڑوں آدمی بری طرح زخمی ہوئے ہیں۔ اس موقع پر موصوف نے جس قابلیت اور دیانتداری سے قابو حاصل کیا ہے وہ یوپی کے حکام کے لئے ایک امتیازی نمونہ اور نظیر ہے۔

ہماری ہندوستانی گورنمنٹ کو چاہیے کہ ایسے محنتی اور ایماندار حکام کی قدر اور حوصلہ افزائی کرے۔

سنہ ۱۹۲۱ء سے لغایت ۱۹۴۵ء تک مجھے مہاتما گاندھی سے متعدد بار گفتگو کا موقع ملا جن میں لکھنؤ آل انڈیا کانگریس کمیٹی سنہ ۱۹۳۵ء میں قرآنی و احادیثی تعلیمات و خلاصہ پر جو ایک مفصل اور طویل گفتگو ہوئی اس سلسلے کی مراسلات کر یہاں سنہ ۱۹۴۷ء تک چلتی رہیں جن میں سے چند خطوط و رسیدات بموقع انٹر یو الیکشن ڈسٹرکٹ بورڈ بابو موہن لال گوتم کنوینر الیکشن یو پی کو مینے دیدیا اور کچھ تا ہنوز ہیں جن کی رجسٹرڈ رسیدوں کے نمبر اور تاریخیں حسب ذیل ہیں۔

مہاتما گاندھی نئی دہلی ۱۲ اگست سنہ ۱۹۴۷ء ۔ ۲۹ ستمبر سنہ ۱۹۴۷ء ۔ پوسٹل رجسٹرڈ رسید نمبر ۵۹۸ مورخہ ۱۲ اگست سنہ ۱۹۴۷ء ۔ یہ چند احادیث مسلمات صحیحین جو موصوف کے پاس وقتاً فوقتاً بھیجی جاتی رہیں وہ اس تصنیف میں بھی درج ہیں۔

عالی جناب آنریبل ڈاکٹر سید محمود صاحب پی ایچ ڈی بار ایٹ لا منسٹر ترقیات حکومت بہار بسلسلہ صدارت سالانہ اجلاس انجمن طبیہ صوبہ یو پی بنارس تشریف لائے تھے اور مدن پورہ وکٹورہ واقع دال منڈی مسٹر نذیر الدین صاحب ایڈوکیٹ و رئیس اعظم بنارس مقیم تھے وہاں میری تصنیف زیر قلم کو پڑھ کر حسب ذیل سطور کا مختصر تبصرہ تحریر فرمایا۔

( تبصرہ )

DR. SYED. MAHMOOD. BAR AT LA, W. MINISTER. BIHAR

حکیم حاجی مولوی محمد نور الحق صاحب لاری کی خواہش پر میں نے ان کی تحریر مختصر احادیث اور مہاتما گاندھی پر ایک سرسری نظر ڈالی ۔ انھوں نے دنیا کے ان دو مشہور حکماء کے خیالات مختصر طور پر بہت ہی قابلیت سے ساتھ لکھے ہیں حکیم صاحب کی یہ کوشش قابل ستائش ہے۔

سید محمود ۔ مورخہ ۸ جنوری سنہ ۱۹۵۰ء

تبصرہ شفاء الملک حکیم مولوی احمد رضا خاں عثمانی پرنسپل یونانی میڈیکل کالج الہ آباد ممبر یونانی بورڈ یو پی لکھنؤ

مولانا حکیم حاجی محمد نور الحق صاحب لاری نے ان دو عظیم الشان مصلحین کے حالات حیات

کہ جن محققانہ اور فلسفیانہ طریقہ پر لکھا ہے وہ طریقہ ہر حیثیت سے پڑھنے والے کیلئے
دانشی ایک مشعل راہ ہوگا اور خاص کر دورحاضرہ کے تنگ نظروں کیلئے تو اکسیر ہے۔
محترم مصنف نے اردو زبان میں ایک ایسی قابل قدر تصنیف کا اضافہ کیا ہے کہ
جس کے ذریعہ صحیح انسانی روحانی اور اخلاقی استفادہ کیا جاسکتا ہے۔

احمد عثمانی، سبزی منڈی، الہ آباد

## تبصرہ از قلم ٹھاکر گورکھ پرشاد صاحب ایڈوکیٹ دیوریا و سابق اسسٹنٹ کلکٹر درجہ اول

مولانا حکیم حاجی محمد نور الحق صاحب لاری کی یہ تصنیف جو حکیم سقراط اور مہاتما
گاندھی کی زندگی پر مشتمل ہے، میرے خیال میں ان بزرگوں کی زندگی پر اردو زبان
میں یہ رسالہ ایک قیمتی یادگار رہیگا، اور اس کے بغور پڑھنے سے بہت ہی کافی
اخلاقی اور روحانی مدد ملے گی۔ حکیم صاحب موصوف نے مسئلہ الہیات اور اخلاق
کو جس مستند حوالے اور احسن طریقہ سے ادا کیا ہے وہ بہت ہی موثر اور حکیمانہ ہے۔

ٹھاکر گورکھ پرشاد ایڈوکیٹ ضلع دیوریا - مورخہ ۱۰ ؍ جنوری سنہ ۱۹۵ء

---

اگلے صفحات میں جو میں نے عالمی پہلوؤں پر مشتمل احادیث لکھی ہیں اُن میں کی بعض
اُن احادیث مسلسلات میں سے ہیں جن کی سند اور تلقین مجھ کو اور سید فضل الحسن
حسرت موہانی ایم - ایل - اے مرحوم اور ممبر مجلس دستوریہ ہند کو ساتھ ہی ساتھ بزمانہ
سفر حج از دست شیخ احمد سنوسی صدر جمہوریہ طرابلس و سابق شیخ عبداللہ [illegible]
متصل خانہ کعبہ شہر مکہ (عرب) میں ملے تھے۔

(نوٹ) یہ شیخ احمد سنوسی وہی ہیں جن کو مسولینی ڈکٹیٹر اٹلی نے سنہ ۱۹۲۳ء میں طرابلس
سے [illegible] بدر کر دیا تھا اور وہ اسی زمانہ میں آکر حرم خداوندی میں پناہ گزیں یا مصروف [illegible]

عبادت تھے۔ دریں اثنا موصوف نے ہم لوگوں کو سلسلہ سنوسیہ کے طرق عبادت و ریاضت کو تفصیل سے نوٹ کرا دیا تھا۔ خلاصتاً سنوسیوں کا ایک مذہبی فرقہ ہے جس کے بانی موجودہ شیخ احمد سنوسی کے دادا تھے۔ یہ لوگ صوفیوں کی طرح عابد اور پرہیزگار ہوتے ہیں اور ہر انسان کے ساتھ فرد خاندان کا سا برتاؤ کرتے ہیں۔ ان کی مختصر سی صحبت میں خلوص اور عرفان کا یقین اور مشاہدہ ہونے لگتا ہے۔

## تبصرہ ٹھاکر پدم سنگھ صاحب سپرنٹنڈنٹ پولیس ضلع دیوریا

I HAVE GONE THROUGH THE BOOK. THE AUTHOR HAS ADMIRABLY DEALT WITH THE LIFE OF SOCRATES THOUGH WITHIN THE BRIEF COMPASS OF A TRACT. HIS PRESENTATION OF THE GANDHIAN VALUES OF LIFE IN RELATION TO EVERY HUMAN AFFAIRS IS BOUND TO ELEVATE THE MORAL OF ITS READERS. THE TRACT UNDER REVIEW BEARS TESTIMONY TO THE ERUDITE HANDLING OF THE SUBJECT BY THE AUTHOR.

PADAM SINGH

DATE. 25-11-4919 SUPERINTENDENT OF POLICE DEORIA

(ترجمہ) میں نے اس کتاب کو پڑھا۔ مصنف نے اس مختصر کتابچہ میں سقراط کی زندگی کو قابل داد طریقے سے لکھا ہے اور اس میں مہاتما گاندھی کی روزانہ عملی زندگی کے بیش بہا نظریے کو اس احسن طریقے سے لکھا ہے کہ اس کے پڑھنے والے کا اخلاقی معیار لازمی بلند ہو جائے گا۔ حکیم سقراط اور مہاتما گاندھی کے

فلسفۂ حیات کو اس تصنیف میں فاضل مصنف نے جس فاضلانہ طریقے
سے لکھا ہے وہ مصنف کی ایک معیاری قابلیت کی بیّن دلیل ہے۔

پدم سنگھ سپرنٹنڈنٹ پولیس ضلع دیوریا
مورخہ ۲۵ نومبر ۱۹۴۹ء

دوران تحریر میں ابھی نگاہ سے گذرا کہ آج مورخہ ۲۸ دسمبر ۱۹۴۹ء کے مشہور
ترین اخبار امرت بازار پتریکا انگلش موسومہ الہ آباد کے صفحہ ۳ کالم ۵ میں
ہز اکسلنسی سر ایچ پی، موڈی گورنر یوپی نے کمترین کو ضلع دیوریا کے
اسپتالوں کے ایڈوائزری بورڈ کا گورنمنٹ ممبر نامزد کیا ہے۔
اور اسی سال کے اوائل میں ڈسٹرکٹ رجسٹریشن کمیٹی آف ویدا اینڈ حکیم
ضلع دیوریا کا بھی ممبر بنظر اعتراف افضلیت علم و فن کمترین کو یوپی گورنمنٹ
نے بنایا ہے۔

I KNOW HAKIM HIJI MOLVI NURUL HAQ LARI

HI IS A LEARNED AND WELL REPUTED UNANI PHYSICIAN OF MY DISTT. HE IS A MEMBER OF DISTRICT REGISTRATION COMMITTEE OF VAIDS AND HAKIM DISTRICT DEORIA AND ALSO HI IS A MEMBER OF DISTRICT ADVISORY COMMITTEE FOR (RURAL) DISPANSARIES) DISTRICT DEORIA.

I RECOMMEND HIM FOR THE MEMBERSHIP OF INDIAN MEDICIAN BOARD, UTTAR PRADESH. LUCKNOW.

SARJU PRASAD MISRA
MEMBER
PARLIAMENT OF INDIA
DEORIA

DATED. 9. 9. 50

ओ३म्

गायत्री मन्त्र

ओ३म् भूर्भुवः स्वः। तत्सवितुर्वरेण्यं भर्गो
देवस्य धीमहि। धियो यो नः प्रचोदयात्॥

सप्त महाव्याहृति

ओ३म् भूः। ओ३म् भुः। ओ३म् स्वः।
ओ३म् महः। ओम् जनः। ओम् तपः।
ओ३म् सत्यम्।

---

हरि अनन्त हरि कथा अनन्ता।
गावहिं बेद पुरान श्रुति संता॥
(रामायण)

فلسفۂ عدم تشدد و صداقت کی واضح تائید رامائن سے

रावनु रथी बिरथ रघुबीरा। देखि बिभीषन भयउ अधीरा ॥७६॥
अधिक प्रीति मन भा सन्देहा। बंदि चरन कह सहित सनेहा॥
नाथ न रथ नहिं तनु पद त्राना। केहि बिधि जीतब बीर बलवाना॥
सुनहु सखा कह कृपानिधाना। जेहि जय होइ सो स्यंदन आना॥
सौरज धीरज तेहि रथ चाका। सत्य सील दृढ़ ध्वजा-पताका॥
बल बिबेक दम परहित घोरे। छमा कृपा समता रजु जोरे॥
ईस-भजनु सारथी सुजाना। बिरति चर्म संतोष कृपाना॥
दान परसु बुधि सक्ति प्रचंडा। बर बिज्ञान कठिन कोदंडा॥

अमल अचल मन त्रोन समाना। शम-जम-नियम सिलीमुख नाना॥
कवच अभेद विप्र-गुरु-पूजा। एहि सम विजय उपाय न दूजा॥
सखा धरममय अस रथ जाके। जीतन कहँ न कतहुँ रिपु ताके॥

दोहा :-

महा अजय संसार रिपु, जीति सकै सो वीर।
जाके अस रथ होई दृढ़, सुनहु सखा मति धीर॥

लंका कांड।

परम धर्म श्रुति विदित अहिंसा।
पर - निंदा सम अघ न गिरीसा॥

उत्तर कांड

I perfectly know Maulana Hakim Haji Mohd. Nurul Haq Saheb Lari. I have been under his treatment sev ral times in serious and complicated diseases and all along he proved to be a very competent and efficient physician. He is a veay learned man, and is well versed in the Arabic and Persian literatures. Heis a reliable and loyal subject and has rendered valuable services during the Great War He has delivered numerous speeches in connection with the war work in this division. He was formerly professor of the Tibbiawahajia College Lucknow and is now also honorary lecturere in Unani Medical College Allahabad In recognition of his high qualifications he really deserves the tittle of Shafaul Mulk.

Sd. Daler Khan
Sub-Major Hy-Lieutenant
O. B. I.

Dated 30/4/46 Sardar Bahabur
Present address,
Lieutenant Daler Khan, 28 Group, I. P. C.
Head Quarter, Gorakhpur U. P.

Civil Surgeon,
Deoria, U. P.
January 10, 1949.

This is to certify that Hakim Haji Maulvi Nurul Haq Saheb Lari approached me to-day with certain papers and wanted me to certify on the strength of the records put before me.

I have known Hakim Saheb for the last two years since I come to Deoria. from the papers I find that he runs a dispensary ever since 1925 and the inspection book bears the remarks of various officials of different grades from Divisional Commissioner down to subordinate officers and also those of public men. He has shown me the articles in several Unani magazines including KARNAMA, ALLAHABAD and ALHAKIM, Lahore They appeared as far back as 1927 and also as recently as January 1947. He also showed me an attested copy of the testimonial from Hakim Shafaul Mulk Ahmad Usmani, Principal Unani Medical College, Allahabad, which speaks very highly of Hakim Nurul Haq. According to this testimonial due to his extraordinary ability he was appointed as Honourary Lecturer of the said Institution.

Under the circumstances, I can safely consider Hakim Nurul Haq Sahib a learned Hakim and one who takes interest in his work.

(M. A. N. Moezuddin,)
M. R. C. S., (Eng. L. R. C. P. London).
CIVIL SURGEON, Deoria.

[ V ]

Copy of G. O. No. 7618B/V-1185 (12) /1949 dated November 14, 1949 from the Assistant Secretary to Government, U. P. Medical (B) Department to the Director of Medical & Health Services, U. P., Lucknow.

Subject.-Nomination for the District (Dispensary) advisory Committee, District Deoria.

With reference to your letter No. X. F. XXI-259/6725 dated September 15, 1949 on the subject noted above, I am directed to say that the Governer has been pleased to nominate the following persons to the District Dispensary Advisory Committee for rural dispensaries, district, Deoria.

1. Shri Sarjoo Prasad, Vakil, Deoria.
2. Shri Nurul Haq Lari, Hakim, Deoria.
3. Shri Bansh Raj Rai, Scout Commissioner, Kasia.

2. TheDistrict Magistrate, Deoria may be requested to inform the persons accordingly.

Copy forwarded to Shri Nurul Haq Lari Hakim, Deoria with the remark that he has been nominated as a member of the said Advisory committee.

District Magistrate
Deoria
29. 19. 49

Unani Medical College
Allahabad.

I feel pride to testify the ability and sound understanding of Hakim Haji Maulvi Mohd Nurul Haq Lari which he has of the Unani Tibb. It is indeed a matter of extreme satisfaction for any institution to have Ex-students like Hakim Nurul Haq Lari. In acknowledgement of extraordinary ability I appoint him as an Honorary lecturer at the Unani Medical College, Allahabad in clinics and case taking as the students of the College are immensely benefitted by his learned lectures, which are mainly based on his laborious researches in Unani Tibb.

Dated 12th Sept. 1944.

Shafaulmulk Ahmad Usmani
Principal Unani Medical College,
Allahabad.
and member of Indian medicine board,
U. P. Govt.
Lucknow

The wide world is my home and to do good my religion.

---

[Honour and disgrace from no condition rise.

Act well your part, there all the honour lies.]

---

Truth is great and will prevail.

---

Concious of virtue he is satisfied with his own self-respect.

---

Pleasure may be attractive at first, but is fatal at last, because it demoralises and weakens the character. The man, who is always hunting for pleasure, it is well known never finds it.

---

And chiefly thou, O spirit (my saviour, Christ) that dost prefer before all temples the upright heart & pure. Instruct me for thou knowest, thou from the first was present.

John Milton.

2-10-51

The real Atma, the true God, is beyond the reach of words and mind.

If you deserve, you need not desire; the object of desire will be brought to you, will come to you, if you make yourself worthy, help must come to you.

Very happy is he, and blessed is he, whose life is a continuous sacrifice.

Be true to yourself and never mind anything else in the world.

Love is the only Divinelaw. Other laws are organised robbery. Love alone has the right to break law.

There is no great and no small, no low and no high where love is.

Renunciation means gettiug rid of his little personal. selfish ego, getting rid of this false idea of self.

Realization frees you from outside influences. It makes you stand by yourself.

According to Vedanta, no body can realise God unless his whole being is converted into Universal love; unless he looks upon the whole universe as his body.

OM.

True education means learning to look at things through the eyes of God/there is no such tonic as happiness.

---

Prove all things; hold fast that which is good.

---

Morality springs from the meditation.

---

Peace in the heart makes us fit to survive.

---

Stream may be curved, but not water.

---

Sugar cane may be crooked, but not the sweet juice.

---

The body may be defective and not the soul.

---

The whole world is but one family. (Gita)
Light and love are one. Thou art the self-illuminating one.

"Hatred stirreth up strife but love covereth all sins"

---

Be chearful and at peace, on the ground of your godhead to which thou shall ever be true.

---

Ye who stand alone in truth, be not afraid that the vast majority is against you.

---

No. 1653............../Medical.

From

Sri D. A. Kulkarni M. Sc., Ayurvedacharya,
Dy. Director of Medical & Health
Services, Ayurveda, U. P.

To

Maulana Hakim Haji Mohd. Nurul Haq Lari,
Member Distt. Advisory Committee, Distt.
Hospital, Deoria.

Lucknow dated May 7, 1951.

Dear Maulana Sahib,

I am very thankful to you for your letter dated 1. 5 51 I intend to come to Deoria for inspection work in the district in July or August 1951. At present I am very busy with other important matters. I am happy to note that you appreciate the progress that has been brought about by me since I took over. I shall let you know my programme earlier when it is decided upon.

Yours faithfully,

Sd. (D. A. Kulkarni)
Dy. Director, Ayurveda, U. P.